اُردو میں

# ایک نادر روزنامچہ

(یادگارِ مظہری)

مرتبہ

نورالحسن ہاشمی ایم اے (لکھنؤ)
ایم اے پی ایچ ڈی (علیگ)

شائع کردہ

ادارہ فروغ اردو

۳۷ امین آباد پارک لکھنؤ

مطبع: قومی پریس لکھنؤ

قیمت ۔ دو روپے آٹھ آنے

نومبر ۱۹۵۲ء

# فہرست

# انتساب

ان لوگوں کے نام جو محنت اور مطالعے کا ذوق رکھتے ہیں۔

نورالحسن ہاشمی

# تعارف

آج میں شائقین ادب و قدردان نثر اُردو کو ایک ایسی چیز سے متعارف کرانا چاہتا ہوں جو اردو ادب میں اب تک دستیاب نہیں ہوئی تھی اور جو ممکن ہے نثر اردو کی کم مائگی کو ایک حد تک دور کرنے میں کامیاب تصور کی جائے، یہ مولوی سید مظہر علی سندیلوی کا روزنامچہ ہے جو ۲۱ رجنوری ۱۸۶۷ء سے تقریباً پینتالیس سال یعنی ۲۴ ردسمبر ۱۹۱۱ء (مولوی صاحب موصوف کے یوم وفات) تک بلاناغہ لکھا گیا اور جو مولوی صاحب کے خاندان میں تمام و کمال موجود ہے، اور جس کے اہم اور دلچسپ واقعات کا ایک خلاصہ یہاں پیش کیا جا رہا ہے۔

قبل اس کے کہ مولوی صاحب اور ان کے اس پینتالیس سالہ روزنامچہ کا ذکر کیا جائے، مناسب معلوم ہوتا ہے کہ قصبہ سندیلہ کا مجملاً ذکر کردوں تاکہ ماحول اور وہاں کی سوسائٹی پیش نظر رہے۔ قصبہ سندیلہ ضلع ہردوئی کا ایک بہت پرانا قصبہ ہے۔ اور لکھنؤ سے تیس میل کے فاصلہ پر لکھنؤ سے مرادآباد جانے والی ریلوے لائن پر واقع ہے، قدامت کا اس کی یوں پتہ چلتا ہے کہ تاریخ فیروزشاہی میں بھی اس کا تذکرہ موجود ہے اور ابن بطوطہ کے سفرنامہ میں بھی۔ قصبہ ہذا کے مسلمانوں کا خیال ہے کہ اسے شاہ نصیرالدین چراغ دہلی کے ایک خلیفہ مخدوم سید علاؤالدین (۶۹۰ھ - ۷۷۶ھ) نے آباد

کیا۔ ہندو حضرات اس کی تاریخ بہت قدیم بتاتے ہیں۔ عہد مغلیہ میں بھی سندیلہ پورب کا ایک مشہور ضلع سمجھا جاتا تھا جس کا ذکر عہد مغلیہ کی اکثر تاریخوں میں ہے، نوابان اودھ کے زمانے میں بھی اس کو کافی وقعت حاصل تھی اور حکومت کا خاص چکلہ دار (ڈپٹی کمشنر) یہاں رہا کرتا تھا اور اس کے ساتھ فوج بھی۔ جن لوگوں نے دریائے فصاحت انشاء اللہ خاں کی پڑھی ہے ان کو سندیلہ کے وہ مولانا یاد ہوں گے جن کے علم و فضل کا ان کے زمانے میں بے انتہا چرچا تھا اور جن کی شاعری کا انشا نے مذاق اڑایا ہے۔ یہاں کے رہنے والے کچھ ایسے قناعت پسند واقع ہوا کرتے ہیں کہ باوجود علم و فضل میں دستگاہ کافی رکھنے کے اس سرزمین سے نقل و حرکت کرنا پسند نہیں کرتے۔ یہی وجہ ہے کہ قصبہ سندیلہ نے باوجود ملیح آباد، کاکوری، بلگرام (جو اس کے بہت قریب قریب واقع ہیں) سے بڑے ہونے کے ادبی دنیا میں کوئی شہرت نہیں پائی۔ سندیلہ اب بھی اپنی پرانی حیثیت قائم کئے ہوئے ہے اور یوپی کے بہت معروف و مشہور قصبوں میں اس کا شمار ہوتا ہے، سڑکیں کشادہ، عمارات بلند کوئی اٹھارہ ہزار کی آبادی ہے اور میونسپلٹی بھی قائم ہے۔

روزنامچہ دیکھنے سے پتہ چلتا ہے کہ قصبہ سندیلہ میں اس وقت دو راجہ اور تین تعلقدار رہتے تھے۔ ان کے علاوہ اور بھی بڑے بڑے زمیندار تھے اور جن میں آپس میں پھوٹ کی وجہ سے ہمیشہ مقدمہ بازی ہوا کرتی تھی۔ مولوی مظہر علی ان میں سے ایک تعلقہ دار منشی فضل حسین کے سگے خالہ زاد بھائی تھے اور انھیں کے پڑوس میں ایک مشترکہ مکان میں بہ وقت تمام اپنی گزر کیا کرتے تھے۔ ۱۰ ستمبر ۱۸۳۹ء کو پیدا ہوئے۔ قصبہ میں ان کا خاندان مولویوں کا خاندان کہلاتا تھا، ان کے والد مولوی مظفر علی صاحب مدرسہ ریاست چھوٹا دھپور کے صدر معلم تھے۔ لیکن تنخواہ قلیل تھی اور وہ بھی کئی کئی مہینے کے بعد ملا کرتی تھی، اس لئے

مسرت سے بسر ہوتی تھی لیکن مظہر علی کی قسمت یاور تھی ان کے خالہ زاد بھائی سید فضل حسین
کو ان کے باپ سید فضل رسول نے جو اُس وقت تعلقہ دار تھے، سیتاپور انگریزی پڑھنے
کے لئے بھیجا اور اپنے بیٹے کی تنہائی کے خیال سے مولوی مظہر علی کو بھی ساتھ کر دیا اور
ان کا نام بھی اسی اسکول میں لکھا دیا۔ اُس زمانہ میں کمشنری سیتاپور ہی میں تھی (اب
لکھنؤ میں ہے۔ ن) اس لئے اودھ بھر کے تمام تعلقہ داروں اور راجاؤں کے لڑکے وہیں
پڑھنے کے لئے آتے تھے لیکن راجاؤں اور تعلقہ داروں کے لڑکے پڑھتے لکھتے ہی کب
ہیں، چنانچہ مولوی صاحب ان سب لڑکوں میں اول رہتے تھے لیکن مڈل پاس کرنے کی
ہنوز نوبت نہیں آئی تھی کہ فضل حسین واپس بلا لئے گئے۔ انھیں کے ساتھ ان کو بھی واپس
آنا پڑا۔ سندیلہ آکر یہاں کے مقامی انگریزی اسکول میں سکنڈ ماسٹر ہو گئے اور رفتہ رفتہ
ہیڈ ماسٹری تک ترقی کی۔ اسی عرصہ میں لکھنؤ سے ہردوئی تک ریل بن رہی تھی معلمی چھوڑ کر
محکمہ ریلوے میں بعہدۂ خزانچی بمشاہرہ ایک سو پچھتر روپیہ ماہوار مامور ہوئے۔ اسی سلسلہ
میں ان کو حصول ریاست کا شوق پیدا ہو گیا۔ چنانچہ معاملات رہن و بیع کرنا شروع
کئے۔ یہاں تک کہ ایک معقول جائداد پیدا کر لی۔ تھوڑے عرصہ کے بعد جب ریلوے کا
محکمہ ٹوٹ گیا تو انھوں نے اسی زمینداری پر بہ فراغت زندگی بسر کرنا شروع کر دی۔
لیکن اسی عرصہ میں فضل حسین صاحب باپ کے مرنے پر تعلقہ دار ہو گئے۔ انھوں نے مولوی
مظہر علی صاحب کو اپنا نائب ریاست سو روپیہ ماہوار پر مقرر کر لیا۔ اس کے ساتھ ہی
مولوی صاحب کو آنریری مجسٹریٹی درجہ دوم کی مل گئی، ساتھ ہی سندیلہ میں میونسپل بورڈ
قایم ہوا اور یہ اُس کے آنریری سکریٹری بھی ہو گئے، یہ زمانہ مولوی صاحب کے بہت عروج
کا زمانہ تھا۔ چنانچہ ایک بہت بڑی کوٹھی تعمیر کرائی اپنے دو بیٹوں کو بیرسٹر کرا دیا اور

بیشتر باغات، دوکانات و مکانات تعمیر کرائے، تھوڑے عرصے کے بعد کام کی زیادتی کی وجہ سے نائبی سے مستعفی ہوگئے لیکن اپنی جائداد کافی تھی یعنی پانچ چھ سو روپیہ ماہوار کی۔ اس لئے آخر عمر تک اطمینان سے با فراغت زندگی بسر کرتے رہے، آخری عمر میں آنریری منصف ہوگئے تھے، چونکہ ان کا کام بہ حیثیت سکریٹری میونسپل کمیٹی بہت عمدہ تھا اور جس کو یہ آنریری طور پر انجام دیتے تھے اس لئے یوپی گورنمنٹ سے برابر سندیں اور شکریے بذریعہ ڈپٹی کمشنر ان کو پہنچتے رہتے تھے۔ تیس سال آنریری سکریٹری رہ کر اس عہدے سے مستعفی ہوگئے۔

مولوی صاحب کا روزنامچہ ایک ادیب کا روزنامچہ نہیں ہے بلکہ ایک نہایت مصروف آدمی اور ایک نہایت مستعد زمیندار کی ڈائری ہے لیکن اس کے ساتھ ہی چونکہ عربی فارسی میں لیاقت کافی تھی اور انگریزی میں دستگاہ اچھی خاصی پرائیویٹ طور پر محنت کر کے حاصل کرلی تھی اس لئے اکثر و بیشتر ان کی تحریر میں ادبی رنگ آجاتا ہے۔ اس کے علاوہ دنیا کا کوئی ایسا واقعہ نہیں ہے جو ان کے زمانہ میں ہوا ہو اور ان کے روزنامچے میں درج نہ ہو، ان وجوہ کی بنا پر مولوی صاحب کی محنت کی بڑی حق تلفی ہوتی اگر یہ چیز معرض گمنامی میں پڑی رہتی۔ اس روزنامچے کے علاوہ مولوی صاحب نے اپنی سوانح عمری بھی دو جلدوں میں چھوڑی ہے جس میں کی ایک جلد اُن کے زمانے میں ہی چھپ گئی تھی۔ دوسری کے چھپنے کی ابھی تک نوبت نہیں آئی لیکن چونکہ یہاں ہمیں ان کی ذاتی زندگی سے سروکار نہیں ہے بلکہ ان کے ماحول، ان کے زمانہ اور ان کے زمانہ کی سماجی، معاشرتی اور تاریخی حالت سے ہے۔ اس لئے اب ہم صرف ان کے روزنامچے سے بحث کرتے ہیں :-

روزنامچہ دراصل مولوی صاحب نے ۱۸۶۷ء میں پہلے فارسی میں شروع کیا تھا لیکن ۱۸۸۰ء میں انھوں نے محسوس کیا کہ فارسی کی وقعت اب کم ہوتی جاتی ہے اور اردو کا دور دورہ ہو چلا ہے اس لئے اُس وقت تک جو کچھ لکھا تھا اُس کو اُردو میں ترجمہ کر ڈالا اور اس کے بعد سے برابر اردو میں لکھتے رہے۔ روزنامچہ عموماً رات کو جب سب کاموں سے فراغت ہو جاتی لکھا کرتے تھے اور ایک ہفتہ یا ایک مہینے کے بعد یا اکثر دوسرے دن ایک کاتب مسمی منشی سید محمد ذکی درگاہی[1] سے ایک دوسری جلد پر صاف کروا لیتے کیونکہ مولوی صاحب کا خود اپنا خط بہت شکستہ تھا۔ تمام روزنامچہ اٹھارہ جلدوں پر مشتمل ہے جس میں سے سولہ تو کاتب کی صاف کی ہوئی ہیں دو جلدیں صاف نہیں ہیں۔ ان میں سے ایک تو مولوی صاحب کے خود ہاتھ کی لکھی ہوئی ہے جو اکثر جگہ پڑھی نہیں جاتی۔ دوسری یعنی آخری ایک منشی کے ہاتھ کی لکھی ہے اور اکثر و بیشتر اپنے بیٹوں سے بھی لکھوائی ہے، کیوں کہ اس سال مولوی صاحب سال بھر بیمار رہے روزنامچہ تمام فل اسکیپ سائز پر ہے۔ اُس کے صفحات کی تعداد حسب ذیل ہے:۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۱ر | جنوری | ۱۸۶۷ء | لغایت | ۳۱ر | دسمبر | ۱۸۷۱ء | ۲۴۴ | صفحے |
| ۲ | یکم | " | ۱۸۷۲ء | " | ۳۱ر | " | ۱۸۷۷ء | ۳۲۲ | " |
| ۳ | " | " | ۱۸۷۸ء | " | " | " | ۱۸۸۷ء | ۶۳۹ | " |
| ۴ | " | " | ۱۸۸۸ء | " | " | " | ۱۸۹۰ء | ۵۱۸ | " |
| ۵ | " | " | ۱۸۹۱ء | " | " | " | ۱۸۹۳ء | ۸۳۸ | " |
| ۶ | " | " | ۱۸۹۴ء | " | " | " | ۱۸۹۵ء | ۶۱۸ | " |

[1] سندیلہ میں مخدوم سید علاء الدین کی درگاہ کے اردگرد کا علاقہ "محلہ درگاہ" کہلاتا ہے اور اس محلہ کے رہنے والوں کو درگاہی کہتے ہیں۔

| نمبر | از | | | لغایت | | صفحے |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷- | یکم جنوری | ۱۸۹۶ء | لغایت | ۳۱ دسمبر ۱۸۹۷ء | ۵۸۴ | صفحے |
| ۸- | " " | ۱۸۹۸ء | " " | " " ۱۸۹۹ء | ۴۱۸ | " |
| ۹- | " " | ۱۹۰۰ء | " " | " " ۱۹۰۱ء | ۵۷۵ | " |
| ۱۰ | " " | ۱۹۰۲ء | " " | " " ۱۹۰۳ء | ۴۰۷ | " |
| ۱۱ | " " | ۱۹۰۴ء | " " | " " ۱۹۰۴ء | ۳۳۰ | " |
| ۱۲ | " " | ۱۹۰۵ء | " " | " " ۱۹۰۵ء | ۳۴۶ | " |
| ۱۳ | " " | ۱۹۰۶ء | " " | " " ۱۹۰۶ء | ۲۹۵ | " |
| ۱۴ | " " | ۱۹۰۷ء | " " | " " ۱۹۰۷ء | ۳۴۳ | " |
| ۱۵ | " " | ۱۹۰۸ء | " " | " " ۱۹۰۸ء | ۳۴۱ | " |
| ۱۶ | " " | ۱۹۰۹ء | " " | " " ۱۹۰۹ء | ۲۰۲ | " |
| ۱۷ | " " | ۱۹۱۰ء | " " | " " ۱۹۱۰ء | ۲۴۷ | " |
| ۱۸ | " " | ۱۹۱۱ء | " | ۲۳ دسمبر ۱۹۱۱ء | ۳۵۲ | " |

کل تعداد ۶۷۹۹ صفحے

تمام جلدوں میں التزام سن عیسوی و ہجری و ہندی مع دنوں کے نام کے ہے، حاشیہ پر الفاظ ولادت، وفات شادی، عقیقہ وغیرہ جلی حروف میں لکھے ہوئے ہیں تاکہ اس قسم کی یادداشت ڈھونڈنے میں آسانی ہو، اب دیباچہ روزنامچے کا ملاحظہ ہو، بعد بسم اللہ لکھتے ہیں۔

"بعد حمد خدا و نعت حضرت سرورکائنات محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم احقرالعباد سید مظہر علی ابن مولوی سید مظفر علی صاحب مرحوم ساکن سندیلہ محلہ اشراف ٹولہ عرض کرتا ہے کہ اس ہیچ میرز کو عرصے سے اس امر کا خیال ملحوظ خاطر تھا کہ ایک روزنامچہ

بتقید تواریخ مروجہ زمانہ حال لکھنا شروع کروں اور اس میں کل حالات صحیح بالمرہ لکھتا رہوں اور ایسا اہتمام کروں کہ کسی حالت میں اس کو ناغہ نہ کر سکوں تاکہ عامہ خلائق کو بہ وقت ضرورت اس سے فائدہ و نفع پہنچے چنانچہ کئی سال کے خیال و فکر کے بعد میں نے اس کام اہم کو اپنے ذمہ ہمت پر قبول کیا اور ۳۱ جنوری ۱۸۷۶ء سے اس کتاب روزنامچہ کا زبان فارسی میں آغاز ہوا۔ اس میں حالات جدید صحیحہ علاوہ اس سے کہ اس کا تعلق کسی شہر و قصبہ و دہ و ملک سے ہو بالمرہ درج ہوتے رہے اور ایسا التزام کیا کہ کسی سفر و حضر میں اس کا ترک جائز نہیں رکھا۔ نومبر ۱۸۸۷ء میں دفعۃً یہ خیال پیدا ہوا کہ زبان فارسی کی وقعت اب روز بروز گھٹتی جاتی ہے اور چند ہی روزوں میں طلباء اسکول بباعث کم علمی کتب فارسیہ کو دفتر پارینہ سمجھ کر بالکل نظرانداز کر دیں گے اور اس حالت میں میری اس قلم فرسائی کی جس کو بہ کمال دقت میں نے مرتب کیا ہے اور حالات تو بہ تو اس کے عام پسند مفید اور خالی از تجربہ نہیں ہیں، پس بنظر مصلحت وقت میرے خیالات کو روز بروز استحکام ہوتا گیا۔ آخرش دسمبر ۱۸۸۷ء میں میں نے سید محمد ذکی ولد سید احمد بخش صاحب مخدوم زادہ درگاہ[1] سے اس کا ترجمہ اُردو میں لکھانا شروع کیا اور شکر خدا کا کہ اپریل ۱۸۸۸ء میں روزانہ محنت شاقہ سے اس کا تکملہ حسب مراد ہوا چونکہ دریافت شادی و مرگ و ولادت وغیرہ تقریبات کی انسان کو ضرورت زاید داعی ہوتی ہے اس وجہ سے زنگ سرخ سے شادی، ختنہ، عقیقہ و سیاہی

---

[1] یعنی ساکن محلہ درگاہ۔ مولوی صاحب کسی شخص کے محلہ کی نسبت صرف اُس محلہ کا نام اس شخص کے نام کے بعد لکھ کر ظاہر کر دیتے تھے۔

سے وفات اور سن سے ولادت حواشی کتاب پر درج کئے، یہ ذریعہ واسطے تلاش ایسی ضروریات کے آسان وکارآمد ہے اور ہر متلاشی کو اس سے بہت مدد مل سکتی ہے۔ لہذا مجھے امید ہے کہ ناظرین کتاب اگر کسی موقع پر کوئی مضمون اپنے خلاف ملاحظہ فرمائیں تو اس پر اظہار ناراضگی کا نہ کریں کہ راقم نے کوئی حال غلط اور نفسانیت سے درج کتاب ہذا نہیں کیا ہے"

اس مختصر دیباچہ میں اس روزنامچہ کا مقصد ظاہر ہوگیا کہ فائدہ عوام الناس متصور تھا خصوصاً سندیلہ کی پبلک کے لئے، چنانچہ اب بھی جب کبھی نزاعی معاملات ہندو مسلمان وغیرہ سندیلہ میں آپڑتے ہیں تو مولوی صاحب کے روزنامچے میں اس کی نظیریں تلاش کی جاتی ہیں لیکن اس روزنامچہ کا انجام دینا واقعی ایک اہم اور نہایت دقت طلب کام تھا اور اس کا انھیں پورا احساس بھی تھا چنانچہ اس بات کا اعادہ بار بار اپنے روزنامچہ میں کیا ہے۔ مثلاً:۔

۳ر فروری ۱۸۸۸ء آج کل میں تمام دن اپنی کتاب روزنامچہ سید محمد ذکی درگاہ سے صاف کراتا ہوں اور وہ بھی نہایت مستعدی کے ساتھ اس کام کو انجام دیتے ہیں۔ یہ میرا ذخیرہ بائیس سال کا ہے۔ اگر کل مکمل ہو گیا تو مجھے اور بعد میرے ہر شخص کو بوقت ضرورت مدد کامل اس سے حاصل ہو سکتی ہے۔ یہ کام بہت اہم تھا جس کو میں انجام دے رہا ہوں۔ خدا اس مشکل کو آسان فرمائے۔

۵ر فروری ۱۸۸۸ء آج ایک جلد روزنامچہ اول جو ۲۱ر جنوری ۱۸۶۶ء لغایۃ ۱۳ر اپریل ۱۸۷۰ء تک تھی۔ محمد ذکی نے بکوشش تمام صاف کردی۔ خدا کرے ایسے ہی اور جلدیں بھی مرتب ہو جائیں۔

۱۱ اپریل ۱۸۸۸ء۔ میں چار مہینے گزشتہ سے صبح سے شام تک یہی شغل رہتا ہے کہ کتاب یادداشت روزنامچہ کو سید محمد ذکی درگاہی سے اُردو میں صاف کراتا رہتا ہوں ان دنوں مجھے اکثر کھانا بارہ بجے کھانے کا اتفاق ہوتا ہے اور میرے تمام کاروبار میں فرق آگیا ہے لیکن میں اس کام کو جو اکیس سال کی میری محنت ہے سب پر مقدم تصور کرتا ہوں کہ ایسا وقت فرصت مجھے کمتر حاصل ہوگا۔ خدا اس میرے ارادہ کو پورا کرے کہ میری یہ یادگاری روز آئندہ بہت کارآمد ہوگی۔

۳۰ اپریل ۱۸۸۸ء۔ ہزاراں ہزار شکر پروردگار عالم کہ آج میری چار مہینے کی محنت بوجہ احسن تکمیل کو پہنچی۔ یعنی یادداشت روزنامچہ جس کو میں چار مہینہ گزشتہ سے بکوشش مالا یطاق محمد ذکی سے صاف کرارہا تھا آج من ابتدائے ۲۱ جنوری ۱۸۶۷ء لغایۃ ۳۰ اپریل ۱۸۸۸ء بہمہ وجوہ صاف و مرتب ہوگیا۔ اس بارہ میں محمد ذکی کی محنت قابل تعریف ہے کہ انھوں نے میری خاطر سے اس کے صاف کرنے میں بلا لحاظ شدت گرمی کوئی دقیقہ اپنی کوشش کا فروگزاشت نہیں کیا جس کا میں ممنون ہوں۔

۲۸ ستمبر ۱۸۸۸ء۔ شکر ہے کہ آج کتاب روزنامچہ راقم لکھنے تقریظ وبنائے نشانات شادی وغمی وغیرہ رنگ ہائے مختلف سے بہمہ وجوہ مرتب ہوگئی جس کا آغاز ۲۱ جنوری ۱۸۶۷ء و اختتام دسمبر ۱۸۸۸ء تک ہے۔ یہ تین کتابوں میں مجلد ہے اور چوتھی کتاب جنوری ۱۸۸۸ء سے بالمرہ لکھی جاتی ہے۔ میں اس کا تکملہ بہت مشکل جانتا تھا اور اپنے علم ویقین میں اس کو غیر ممکن تصور کرتا تھا۔ بہرحال شکر ہے اُس خدا کا کہ جس نے اس مشکل سخت کو آسانی کے ساتھ پورا کرا دیا ورنہ جب اس کی ضخامت وطوالت پر نگاہ کرتا تھا تو ہرگز ہمت اس کام اہم کے آغاز کی نسبت نہیں پڑتی تھی۔"

چونکہ خود ہی لکھتے پھر خود ہی لکھواتے تھے اس لئے ظاہر ہے کہ کس قدر محنت اس کے لکھنے میں انھوں نے برداشت کی ہوگی اس کا حال ذیل کی تحریر سے معلوم ہو سکتا ہے :-

۵ دسمبر ۱۸۹۳ء۔ آج محمد ذکی میری کتاب روزنامچہ صاف کرنے آئے اور میں نے آٹھ بجے صبح سے اس کا لکھوانا شروع کیا اور ۵ بجے شام تک لکھانے میں صرف ایک مہینہ ہوا لیکن اس مشقت سے مجھے فی الجملہ ماندگی پیدا ہوگئی اور شب کو درد سر رہا۔

۱۶ دسمبر ۱۸۹۳ء۔ اگرچہ میں ۰ بجے صبح سے ۵ بجے شام تک اپنا روزنامچہ محمد ذکی درگاہ سے اپنے بالاخانہ پر جس جگہ دوسرے شخص کے جانے کو بنظر ہرج کام مجاز نہیں ہے، صاف کراتا ہوں لیکن ہنوز چند مہینے لکھنے کو باقی ہیں۔ اگرچہ مجھے لکھانے روزنامچہ میں تمام روز کی محنت سخت تکلیف دہ ہے لیکن مجبوری ہے کہ بدون میرے ان حالات کو بہ ترمیم مناسب کوئی لکھا نہیں سکتا اور چونکہ سوائے حوائج ضروری اور تناول طعام کے یک لخت بیٹھا رہنا پڑتا ہے اور چلنے پھرنے کا اتفاق نہیں ہوتا ہے پس میں نے بعد دوپہر کے جب محمد ذکی روٹی کھانے جاتے ہیں بہ غرض جذب رطوبت معدہ و تحلیل ہونے غذا کے یہ تدبیر نکالی ہے کہ بعد پڑھنے نماز ظہر کے اپنے بالاخانہ سے وظیفہ پڑھتا ہوا چند بار نیچے سے اوپر کو چڑھتا اترتا رہتا ہوں تاکہ یہ ورزش بدل میرے تمام دن بیٹھے رہنے کے ہو اور کوئی سقم میری تحلیل غذا میں نہ پیدا ہو۔

۲۰ دسمبر ۱۸۹۳ء۔ آج بعنایت خدا و کوشش سید محمد ذکی درگاہ کے جو تیرہ ورق میرے روزنامچہ کے باقی رہ گئے تھے وہ آج ۴ بجے شام کو ختم ہوئے۔ میں نے خدا

کا نہایت شکر ادا کیا کہ میری سولہ روز کی کوشش کامیابی کے ساتھ پوری ہوئی۔

۱۷ر دسمبر ۱۸۹۹ء۔ چونکہ میں اپنا روزنامچہ سید محمد ذکی ولد سید احمد بخش درگاہ سے آٹھ روز کا تحریر کیا ہوا ہر اتوار کو صاف کراتا ہوں جس میں چند گھنٹے صرف ہوتے ہیں اس وجہ سے مجھے اتوار کو بھی فرصت آرام کرنے کی نہیں ملتی ہے۔ صبح سے گیارہ بجے تک میں اپنا کاروبار معمولی بدستور کرتا رہتا ہوں اور بعد نوش کرنے کھانے کے بارہ بجے دوپہر سے صفائی روزنامچہ کی طرف رجوع کرتا ہوں۔

۲۶ر دسمبر ۱۹۰۳ء۔ آج ساڑھے سات بجے صبح سے ۵ بجے شام تک میں اپنا روزنامچہ سید محمد ذکی ولد سید احمد بخش صاحب مرحوم درگاہ سے لکھاتا رہا جو ایک مہینہ لکھنے کو رہ گیا تھا، درمیان میں صرف کھانا کھایا اور نماز ظہر و عصر پڑھی۔ اس قدر محنت شاقہ میرے ایسے سن کے لئے بہت زیادہ ہے۔"

جیسا کہ مولوی صاحب نے خود اپنے دیباچہ میں لکھا ہے اس دیباچہ میں حالات عام اس سے کہ ان کا تعلق کسی شہر و قصبہ و دہ و ملک سے ہو بالمرہ درج ہوتے رہے سندیلہ کے حالات تو انھیں خیر میونسپلٹی کے سکریٹری ہونے کی وجہ سے برابر معلوم ہوتے رہتے تھے ہندوستان اور سمندر پار کی خبریں انھیں اودھ اخبار اور پانیر وغیرہ سے معلوم ہوتی تھیں جنھیں وہ کھانا کھانے کے بعد دوپہر کو پڑھا کرتے تھے۔ یوں تو مولوی صاحب کا روزنامچہ ہر قسم کے واقعات سے پر ہے لیکن یہاں صرف انھیں واقعات کا ایک انتخاب پیش کیا گیا ہے جو تاریخ ہند، واقعات بیرون ہند اور معاشرت زمانہ پر زیادہ تر اور کچھ خود ان کی ذاتی زندگی پر روشنی ڈالتے ہیں اور جو عام دلچسپی کا باعث ہو سکتے ہیں۔ یہ حالات بھی محض چند منتخب ہیں کل نہیں ہیں اور میں نے انھیں مختلف ابواب اور ذیلی سرخیوں میں

اس لیے ترتیب دیدیا ہے تاکہ قارئین کو آسانی ہو سنین میں سے صرف سن عیسوی رکھ لیا ہے پہلے باب میں واقعات ہند اکٹھا کردئے گئے ہیں۔ دوسرے میں ہندوستان کی ریاستوں اور یو۔پی کے چند مشہور تعلقوں کی خبریں ہیں۔ تیسرے میں سمندر پار اور ہمالیہ پار ممالک کے حالات درج ہیں، بخوف طوالت بہت سی معلومات مثلاً مدت عمر جانوران، گزارہ خاندان شاہی انگلشیہ، دنیا کے دس بڑے دولت مندوں کے نام و تعداد روپیہ، جارج اسٹیفنسن کی ایجاد انجن۔ ملکہ وکٹوریہ کی زندگی اور ان کی اولاد کا حال، فہرست آمدنی سلطنت ہائے روئے زمین، شرائط صلحنامہ مابین روس و جاپان وغیرہ وغیرہ نظرانداز کردی گئی ہیں چوتھے باب میں چند مقامی واقعات ہیں جو سندیلہ، لکھنؤ یا صوبہ یو۔پی میں پیش آئے۔ ان سے اس زمانے کے یہاں کے رسوم و رواج، معاشی و تاریخی حالات۔ لوگوں کے طریقہ فکر و عمل پر روشنی پڑتی ہے یا واقعہ بجائے خود حیرت انگیز ہے، پانچویں اور آخری باب میں مولوی صاحب موصوف کے ذاتی حالات پیش کئے گئے ہیں روزنامچہ کے ابتدا میں صرف نجی واقعات اور وہ بھی بہت مختصر لکھے گئے ہیں اور عموماً ایک دن کا حال تین چار سطروں میں ختم ہو گیا ہے، مثلاً پہلے دن کا حال یعنی جس دن سے انھوں نے روزنامچہ لکھنا شروع کیا صرف اس قدر درج ہے:۔

۲۱ر جنوری ۱۸۶۷ء، ۱۴ر رمضان ۱۲۸۳ھ، یکم ماگھ ۱۲۷۴ف روز دوشنبہ
خط شیخ افضل الدین لکھنؤ سے آیا۔ لکھتے ہیں کہ ۱۰ر ۸ پائی موضع بروا کے کھیوٹ محکمہ صدر منصفی میں بنام مسماۃ شریف النسا زوجہ شیخ کریم بخش[1] صاحب مرحوم تحریر ہو گئے

---

[1] مولوی صاحب کے خسر مولوی کریم بخش صاحب قصبہ امیٹھی تحصیل موہن لال گنج ضلع لکھنؤ کے رہنے والے تھے وہاں اُن کی جائداد کا حصہ مولوی صاحب کی بیوی کو بھی ملا۔ مگر اس سلسلے میں مولوی صاحب کو مقدمہ بازی کرنی پڑی اس میں انھیں کامیابی بھی ہوئی ہے تاہم حسب دل خواہ نہیں۔ یہاں اُسی مقدمہ کی طرف اشارہ ہے شیخ افضل الدین امیٹھی میں مولوی صاحب کے پیروکار تھے۔ (ن)

اور اسی وقت مبلغ عنہ رواسطے مصارف مقدمہ کے معرفت رمضان بھیجے گئے :

لیکن جیسے جیسے اُن کی زندگی سنورتی گئی۔ حالات زمانہ موافق ہوتے گئے انھیں اپنی زندگی میں امن نصیب ہوتا گیا خود اعتمادی کا احساس بڑھا، اپنی کچھ اہمیت محسوس ہوئی ان کا روزنامچہ رفتہ رفتہ ہر روز طویل تر ہوتا گیا واقعات زیادہ اطمینان سے لکھے جانے لگے، ایک زمانے میں ایک دن کا حال بعض اوقات کئی کئی صفحات پر مشتمل ہونے لگا۔

سنہ ۱۹۱۰ء اور سنہ ۱۹۱۱ء کے حالات بہت سے چھٹ گئے ہیں اس لیے کہ یہ جلدیں خط شکست میں لکھی ہوئی ہیں صاف پڑھی نہیں جا سکیں۔ اس کے علاوہ چند ایسے دلچسپ واقعات بھی چھوڑ دئے گئے ہیں جن سے متعلق لوگ ابھی حیات ہیں اور یقینی وہ اپنے یا اپنے بزرگوں کے بعض افعال یوں منظر عام پر آتے دیکھ کر کبیدہ خاطر ہوتے۔

جیسا کہ پہلے بیان کیا جا چکا ہے مولوی صاحب موصوف کے دو بیٹے سید مصطفےٰ علی و سید مرتضیٰ علی شروع بیسویں صدی میں بیرسٹر ہونے کے لئے لندن گئے تھے وہاں سے ان بیٹوں نے جو خطوط مولوی صاحب موصوف کو لکھے (اور یہ تمام خطوط فائل کی شکل میں مولوی صاحب کے خاندان میں اب بھی موجود ہیں) ان میں انگلستان و لندن کے بعض دلچسپ واقعات اور اپنے تاثرات بھی لکھے، مولوی صاحب نے اپنے روزنامچے میں بھی ان میں سے بعض خطوط کے اقتباسات کہیں کہیں دیدئے ہیں، یہاں پانچویں باب میں ۱۳ر مئی سنہ ۱۹۰۲ء سے ان اقتباسات میں سے انتخاب درج کر دیا گیا ہے۔

چونکہ اس روزنامچے میں بہت سے ایسے لوگوں کے نام آئے ہیں جو قصبہ سندیلہ میں اپنی خاص شخصیت رکھتے تھے یا چند ایسے مقامات کے نام آئے ہیں جو سندیلہ کے محلّوں یا مضافات سے مخصوص ہیں اس لئے ایسے ناموں اور ایسے مقاموں کی تشریح کتاب کے آخر میں اشاریۂ

کے تحت کر دی گئی ہے تاکہ قارئین کو اُن کے سمجھنے میں دقت نہو۔

مولوی سید مظہر علی صاحب کا یہ روزنامچہ کئی حیثیتوں سے بہت اہم ہے ہندوستان کی تاریخ کے جس دور (یعنی ۱۸۶۸ء تا ۱۹۱۱ء) پر یہ محیط ہے وہ ہندوستانی تمدن و تہذیب وغیرہ کے لئے ایک عبوری دور کی حیثیت رکھتا ہے، انگریزی تعلیم کی بدولت انگریزوں کے تمدن و معاشرت کا بڑھتا اثر، علوم و فنون کا احیا، وطنیت اور سیاسی بیداری کا پیدا ہونا، اردو نثر کا نشو ونما پانا اور ترقی کرنا، ذہن و اعتقادات و خیالات پر مغربی اثرات کا پڑنا، پرانی ایشیائی تہذیب و ہندی تمدن کا مغربی سانچوں میں ڈھل جانا، غرض کہ تاریخی سیاسی، تمدنی، معاشرتی اور ادبی ہر حیثیت سے یہ زمانہ بہت اہم ہے۔ مولوی صاحب موصوف کا بظاہر ہرگز یہ ارادہ نہیں تھا کہ وہ ایک معاشرتی تاریخ لکھیں لیکن غیر ارادی طور پر یہ روزنامچہ اپنے عہد کا ایک بہت اچھا تاریخی نقشہ بن گیا ہے۔ پرانے رسوم و رواج، قدیم طریقہ، تفکر، خیالات، اعتقادات اور توہمات اور پھر اُن میں تغیرات کا پیدا ہونا، رفتہ رفتہ لوگوں کی ذہنیتوں کے بدلنے کا حال نہایت واضح طور پر پیش نظر ہو جاتا ہے۔

تاریخی و تمدنی حیثیت سے قطع نظر یہ ایک مکمل سوانح عمری بھی ہے، مولوی صاحب کی زندگی کے تمام پہلو مثلاً سعئ روزگار، ترقی کی کوششیں، زمانہ کی سازگاریاں اور ناسازگاریاں، اپنا کیرکٹر، خیالات، عادات و اعتقادات، اپنی خوبیاں اور کمزوریاں غرضکہ ان کی زندگی کا ہر گوشہ اجاگر ہے۔ خصوصاً پانچویں باب میں ان کی نجی زندگی کا خاکہ بہت مفصل اور واضح طور پر سامنے آجاتا ہے۔ اس باب میں ان کے ذاتی خیالات و جذبات کے علاوہ اپنے دوستوں کی محبت، اپنے قریبی عزیزوں سے رنجشیں خصوصاً اپنے خالہ زاد بھائی سے جو ایک تعلقہ دار تھے) اپنے بیٹوں کے خطوط جو لندن سے آتے

تھے۔ اپنے روزمرہ کے تجربے، ہر بات بہت صاف صاف مندرج ہے۔ آخر میں ان کی بیوی کی وفات کا اثر ان پر تکلیف دہ حد تک نمایاں ہے۔ اسی زمانے میں وہ اپنی چند مبہم آرزوؤں کی کش مکش میں مبتلا ہو گئے تھے اس کا بیان دلچسپی سے خالی نہیں اور روزنامچے میں افسانویت پیدا کر دیتا ہے، یہاں تک کہ مولوی صاحب جاں بحق ہو جاتے ہیں، میں نے اُن کے ایک بیٹے سے ان مبہم آرزوؤں کا مطلب پوچھا تھا گر وہ بھی صحیح طور پر نہ بتا سکے، یہ گمان ظاہر کرتے تھے کہ غالباً وہ کہیں باہر جانا چاہتے تھے یا کسی متمول بیوہ سے شادی کرنا چاہتے تھے مگر خواہش یہ تھی کہ تحریک دوسری جانب سے ہو، غرضکہ آخر عمر میں ان مبہم آرزوؤں کی وجہ سے بڑی بے قراری اور بے چارگی کا سا عالم نظر آتا ہے اور خاتمہ افسوس ناک طریقے پر ہوتا معلوم ہوتا ہے جو فنی نقطۂ نظر سے دلچسپ ہے۔ مولوی صاحب پہلے فالوں، خوابوں اور نجوم پر بڑا اعتماد اور بھروسا کرتے تھے لیکن روزنامچے کا یہ باب پڑھ کر پتہ چلتا ہے کہ رفتہ رفتہ کیوں کر ان خوش کن چیزوں سے انھیں ناامیدی اور مایوسی ہوتی گئی۔ مولوی صاحب اپنے خوابوں میں خصوصیت سے بڑا اعتقاد رکھتے تھے، تمام روزنامچہ ان کے دلچسپ خوابوں سے بھرا پڑا ہے۔ ان خوابوں کی تعداد سینکڑوں تک پہنچتی ہے اور یہ ایک ماہر نفسیات کے لئے دلچسپ مواد کا کام دے سکتے ہیں، مولوی صاحب سال کے اختتام پر اپنی زندگی کا محاسبہ اور دنیا کے حالات پر تبصرہ ضرور کیا کرتے تھے۔ یہ تبصرے بھی دلچسپی سے خالی نہیں ہیں۔

مولوی صاحب موصوف کے اس روزنامچے کو اگر تمام و کمال پڑھا جائے تو اس میں ایک ناول کا سا لطف آتا ہے۔ ایک ایسا ناول جس میں بغیر کسی تمہید یا اشارہ کے ایک غیر متعارف زمان و مکان میں ہم اپنے آپ کو تماشائی پاتے ہیں رفتہ رفتہ کردار و زمان و مکان ہم پر واضح ہونے لگتے ہیں اور ہم ان سے مانوس ہوتے جاتے ہیں اور ان کے انجام

کا شدت، دلچسپی اور ہمدردی سے انتظار کرنے لگتے ہیں، اس روزنامچے کا اختتام ہم کو محض ایک شخص کی زندگی کا خاتمہ محسوس نہیں کراتا بلکہ معلوم ہوتا ہے کہ زندگی کے ایک دور کا باب تھا جو بند ہو گیا مختصر یہ کہ مولوی سید مظہر علی سندیلوی کا یہ روزنامچہ بیک وقت ایک تاریخ بھی ہے ایک سوانح عمری بھی اور زندگی کی ایک صحیح داستان بھی۔

مولوی صاحب کے لکھنے کا اسلوب اور طرزِ ادا بالکل سیدھا اور صاف ہے جیسا کہ میں نے پہلے عرض کیا تھا مولوی صاحب کوئی ادیب نہ تھے، ایک زمیندار بیشہ مصروف آدمی تھے۔ بقدر ضرورت فارسی، اردو اور انگریزی ضرور جانتے تھے۔ ان کی تحریر میں فارسی کی گنجلک تو درکنار قدیم اُردو والی تعقید بھی کہیں نہیں آنے پائی ہے۔ مولوی صاحب کی ہمیشہ یہ خواہش رہی کہ جو زبان آپس میں بولتے ہیں وہی لکھی جائے، اس کے علاوہ ایک مصروف آدمی کو اتنی فرصت ہی کہاں کہ وہ طرزِ ادا پر غور کرے، اس کے لئے یہی کیا کم ہے کہ وہ سیدھے سیدھے واقعات لکھدے۔ یہی وجہ ہے کہ مولوی صاحب کا اسلوب بہت سادہ اور صاف ہے۔ اردو نثر نگاری کے سلسلہ میں اکثر یہ خیال سراہا جاتا ہے کہ سیدھی سادی نثر غالب اور سرسید کے اثر سے پیدا ہوئی۔ حالانکہ یہ خیال صحیح نہیں ہے انگریزی ادب وانشا اور طرزِ تمدن کا اثر اُس وقت تمام ہندوستان پر چھا رہا تھا، اُردو میں اخبارات نکلنے لگے تھے۔ گورنمنٹ کے گزٹ بھی اُردو میں شائع ہوتے تھے مختلف علوم کی کتابیں بھی مرحوم دلی کالج کے اساتذہ کی سعی و کاوش سے سیدھی سادی نثر میں ترجمہ ہو کر عام ہو چکی تھیں۔ انھیں سب باتوں کا اثر تھا کہ کہیں پہلے اور کہیں بعد کو اُردو نثر میں صفائی، سلاست اور سادگی آتی گئی۔ مولوی مظہر علی صاحب نے اس وقت تک نہ غالب کی تحریریں دیکھی تھیں نہ سرسید کی، ورنہ وہ اپنے روزنامچے میں ان کا ذکر ضرور کرتے لیکن خود انھیں ۱۸۵۷ء میں روزمرہ نثر میں اپنا روزنامچہ لکھنے کا خیال

پیدا ہوا تھا اور یہ خیال بقول خود زمانے کی روش دیکھ کر پیدا ہوا تھا۔

مولوی صاحب وہی زبان لکھتے ہیں جو ان کے زمانے میں عام طور سے بولی یا گورنمنٹ گزٹ یا اخبارات میں لکھی جاتی تھی اس لئے ممکن ہے کہ بہت سے الفاظ آج غلط معلوم ہوں مثلاً بچپن کے لئے "لڑکیاں"، "دھبوں کی جمع دھبہا"۔ اسی طرح پان خوری، سلوتات خواہیں (مونث)، کسی وقت کے بجائے "کوئی وقت"۔ سو بیتا، دل بہلاؤ، بدرعبی، پونڈہ خوری وغیرہ، اکثر جگہ جملوں کی ترکیبیں بھی بھدی معلوم ہوں گی مثلاً "بمرض رک جانے حرکت قلب کے وفات پائی" یا "باوصف اس قدر سن آنے کے میں نے کوئی لیاقت نہیں حاصل کی" وغیرہ اس قسم کے الفاظ اور ترکیبیں اس زمانے کی تحریروں میں آپ کو اکثر ملیں گی اس لئے ہم انھیں نقائص میں شمار نہیں کر سکتے۔

آخر میں صرف یہ عرض کرنا ہے کہ اُردو زبان میں روزنامچہ کی بہت بڑی کمی تھی، مولوی صاحب موصوف کے اس روزنامچے نے اس کمی کو کما حقہٗ پورا کر دیا ہے بلکہ میرا تو یہ خیال ہے کہ اس التزام، اس ترتیب اور اس طریقے کا منظم روزنامچہ شاید ہی کسی زبان میں نکلے، پینتالیس برس تک کسی دن کا ناغہ نہ ہونے دینا، ذاتی، مقامی، ملکی اور بین الاقوامی تمام واقعات کا مفصل حال لکھنا، اس کے ساتھ ساتھ اپنے زمانے کی طرز معاشرت و طریقہ تمدن کا صحیح نقشہ پیش کرتے جانا ایک ایسا کارنامہ ہے جسے آسانی سے بھلایا نہیں جا سکتا مجھے یقین ہے کہ روزناموں کے معاملے میں اُردو زبان اس روزنامچے کی بدولت دوسری زبانوں کی صف میں سربلندی حاصل کرے گی

روزنامچے کا یہ خلاصہ رسالہ اردو (انجمن ترقی اُردو ہند) دہلی کے شمارہ جات جنوری ۱۹۴۰ء تا جنوری ۱۹۴۱ء میں باقساط شائع ہو چکا ہے اب کچھ ترمیم و اضافے کے ساتھ پہلی بار کتابی صورت میں شائع کیا جا رہا ہے۔

۲/ نومبر ۱۹۵۴ء

نور الحسن ہاشمی

# باب اوّل

## واقعاتِ ہند

ہیضہ | ۲۵ جولائی ۱۸۶۷ء۔ آج ریڈ صاحب ڈپٹی کمشنر ہردوئی واردِ سندیلہ ہوئے اور انھوں نے حکم قطعی صادر کیا کہ ایک محلہ کا آدمی دوسرے محلہ میں نہ جاوے بلکہ جابجا راستوں میں پہرے تلنگوں کے مقرر کر دئے اور کیفیت یہ ہے کہ چھ سات آدمی روزمرہ مرتے ہیں۔ انگریزی ڈاکٹر ہردوئی سے آیا وہ ہر مریض کو دیکھنے جاتا ہے اور علاج کرتا ہے۔

۳۰ جولائی ۱۸۶۷ء۔ خلائق سندیلہ شدت وبا سے ازحد پریشان ہے، بعض لوگ بیرونجات کو چلے گئے ہیں تقریباً ۲۵ آدمی روز ہیضہ سے مرتے ہیں۔

۲۰ اگست ۱۸۶۷ء۔ سندیلہ سے اب ہیضہ بالکل دفع ہو گیا اور لغایتہ ۱۷ اگست قریب چھ سو آدمیوں کے باشندگان سندیلہ سے نذر ہیضہ ہوئے، اکثر ان میں قابل یادگار ہیں۔ بابو جوالا پرشاد صاحب ہیڈ ماسٹر بسواں کی تحریر سے معلوم ہوا کہ قصبہ خیرآباد میں اس مرتبہ عارضۂ ہیضہ سے ایک ہزار آدمی فوت ہوئے۔

۲۷ اگست ۱۸۶۷ء آج جناب قاضی وجیہ الدین صاحب نے اعلان کیا کہ عنقریب بلائے آسمانی ہیضہ سے سخت تر آنے والی ہے سب لوگوں کو چاہئے کہ استغفار و توبہ کریں اور خیرات دیویں[1]۔

---

[1] یہ بلا نہیں آئی۔ ن

سفر کی مدت | ۲۹ ر فروری ۱۸۶۸ء۔ آج اہل خانہ حافظ کرم احمد صاحب و والدہ سید عابد علی وغیرہ اکیس دن سفر کے بعد ساگر سے سندیلہ پہنچے۔[۵]

شہر بمبئی | ۳ ر مارچ ۱۸۶۸ء منشی فہیم الزماں صاحب لکھنؤ سے تشریف لائے۔ کیفیت شہر بمبئی کی ان کی زبانی مفصل معلوم ہوئی، واقعی شہر مذکور قابل سیر ہے۔

پہلے پہل ریل کا سفر | ۱۲ ر مئی ۱۸۶۸ء چونکہ میں اس وقت تک ریل پر سوار نہیں ہوا تھا شوقیہ ریل پر سوار ہو کر کان پور گیا، چوک میں شیخ امجد علی فرخ آبادی جوتا فروش کی دوکان پر ٹھہرا باوصف نہ ہونے ملاقات کے بہت خلق سے وہ پیش آئے اور بوقت معاودت محمد یٰسین ان کے بیٹے کو میں نے آٹھ آنے واسطے شیرینی کے دیے۔

رہس | ۲۴ ر مئی ۱۸۶۸ء۔ آج شب کو احاطہ تقی میاں میں منشی فضل رسول صاحب نے ناچ رہس کا کرایا۔ یہ رہس لکھنؤ سے آیا تھا۔ اخیر شب کو جوگن نے بہت لطف کیا۔ مجمع بہت کثیر تھا، ایسا ناچ پہلی مرتبہ میرے ہوش میں ہوا۔

سماجی رسم | ۲۵ ر مئی ۱۸۶۸ء۔ اس بات سے مجھے سخت ملال ہوا کہ والد کے سیوم کے روز منشی فضل رسول صاحب کے یہاں ناچ کرایا گیا۔ اگرچہ اس محلہ میں تین دن سے زاید ماتم دار نہیں ہے لیکن قرابت قریبہ ہرگز مقتضی ایسے جلسہ کی نہ تھی۔

مردم شماری | ۴ ر اکتوبر ۱۸۶۸ء تمام ہندوستان میں مردم شماری ہونے والی ہے، سندیلہ کے ایک محلہ کا کام مردم شماری محمد کریم خاں تحصیلدار نے میرے تفویض کیا۔

۶ ر اکتوبر ۱۸۶۸ء آج نمبر خانہ شماری قصبہ سندیلہ دینا شروع ہوئے۔ اکثر رئیس سندیلہ اس کام کو انجام دے رہے ہیں۔

---

[۵] اُس زمانے میں عموماً بیل گاڑیوں پر سفر ہوتا تھا۔ ن

**رہس** | ۱۹ر دسمبر ۱۸۶۹ء۔ آج شادی میر ابوالحسن فرزند ڈپٹی محمد حسن منڈی کی تھی، رہس لکھنؤ و رہس جواہر طوائف سندیلہ سے ناچ وغیرہ میں مقابلہ ہوا۔ رہس سندیلہ کو ترجیح رہی۔

**شکار** | ۲۲ر فروری ۱۸۷۰ء۔ آج سید فضل حسین لکھنؤ سے آئے۔ ان سے دریافت ہوا کہ شاہزادہ ایڈنبرا واسطے شکار کے جنگل نیپال کو تشریف لائے۔

**وفات نواب علی نقی خاں** | ۳۰ر نومبر ۱۸۷۱ء۔ نواب علی نقی خاں سابق وزیر اعظم لکھنؤ نے بعارضہ ہیضہ نواب محسن الدولہ لکھنؤ کے مکان پر قضا کی اور لاش ان کی کربلا بھیجی گئی۔

**وفات لارڈ میو** | ۱۷ر فروری ۱۸۷۲ء۔ اس خبر کی تصدیق ہوئی کہ ۸ر فروری ۱۸۷۲ء کو جناب نواب میو صاحب گورنر جنرل بہادر بہ تقریب دورہ جزیرہ انڈمان میں بہ طرف جیل خانہ کنارے تشریف لے گئے۔ دفعتاً شیر علی خاں قیدی دایم الحبس نے ایک چھرا صاحب ممدوح کو ایسا کاری مارا کہ جاں بر نہ ہوئے اور انتقال فرمایا۔ یہ شخص خیبر کا رہنے والا تھا۔

**سرخ بخار** | ۲۲ر ستمبر ۱۸۷۲ء۔ آج کل بخار فصلی جس کو سرخ بخار کہتے ہیں۔ اس گرد و نواح میں خصوصاً اور تمام ہندوستان میں عموماً اس کثرت سے پھیلا ہے کہ کمتر لوگ اس سے محفوظ ہیں تین دن تک شدت زیادہ رہتی ہے بعد اس کے کم ہو جاتا ہے اکثر شخصوں کے بدن پر دانے سرخ بھی پڑ جاتے ہیں جو خارش ہو کر زائل ہو جاتے ہیں۔

**دربار دہلی** | ۲۵ر دسمبر ۱۸۷۶ء۔ چوں کہ یکم جنوری کو دہلی میں دربار ہونے والا ہے اور ملکہ وکٹوریہ شاہنشاہی خطاب حاصل کریں گی اس وجہ سے جملہ راجہ و رؤسا کمال تزک و احتشام سے شرکت دربار کے واسطے جاتے ہیں۔ یہ دربار بھی قابل یادگار ہوگا۔ ریلوے کمپنی کو آج کل بہت فائدہ ہو رہا ہے۔

یکم جنوری ۱۸۷۷ء۔ آج ملکہ وکٹوریہ نے شہر دہلی میں خطاب شاہنشاہی قیصرۂ ہند کا

حاصل کیا۔ جلسہ عظیم ہوا۔ ہندوستان کے سب بڑے بڑے راجہ شریک دربار تھے، اکثروں کو خطابات بھی حاصل ہوئے۔ ۲۲ لاکھ آدمیوں کا مجمع تھا اور تاریخ امروزہ میں ہردوئی خاص میں بھی بڑا جلسہ ہوا جس میں تعلقہ داران ضلع و دیگر معزز اشخاص شریک تھے۔

چیچک | ۱۷ اپریل ۱۸۷۷ء۔ آج دس بجے دن کو مسماۃ انجمن دختر سید فضل حسین کہ جس کی عمر چار برس کی تھی عارضۂ چیچک میں فوت ہوئی۔ یہ مرض آج کل حکم ہیضہ وبائی کا رکھتا ہے۔ کوئی دن ایسا نہیں گزرتا ہے کہ دو چار لڑکے ضائع نہ ہوتے ہوں۔

۲۱ اپریل ۱۸۷۷ء منشی فضل رسول لکھنؤ سے تشریف لائے۔ مسماۃ انجمن دختر فضل حسین کی نسبت فرمایا کہ اگر وہ قبل سے جو نسخہ بھیج دی جاتی تو عارضۂ چیچک سے نہ ہلاک ہوتی۔ مجھے یہ سن کر تعجب ہوا کہ شاید جناب ممدوح کو آیت قرآن شریف "اذا جاء اجلھم.... الخ" پر عمل نہیں ہے جو ایسا کلمہ فرماتے ہیں۔ قضا کی روک کچھ نہیں ہو سکتی ہے۔

۱۱ جون ۱۸۷۷ء۔ نقشہ تولید و وفات تحصیل سندیلہ سے معلوم ہوا کہ سال حال میں ایک ہزار پانچ سو لڑکے چیچک میں مبتلا ہوئے اور منجملہ اس کے دو سو پینسٹھ ضائع ہوئے۔

وفات | ۲۷ جون ۱۸۷۷ء۔ کل میر کرم صفی جوبھی کا انتقال ہو گیا۔ یہ پہلی بنانے میں مشہور تھے اور ابھی تک ان کے قویٰ درست تھے۔ ۱۰ اگست ۱۸۷۷ء بہ عمر ۶۵ سال قضا کی۔

۱۸۷۷ء کا قحط | گرانی امساک باراں کے باعث شب کو بہ کثرت چور آتے ہیں اور اکثر رہزنی بھی ہوتی ہے۔ خدا اپنا فضل فرمائے کہ بارش ہو۔ آج نماز استسقا بہ طلب بارش تالاب شیرہ حوض پر پڑھی گئی حافظ شوکت علی صاحب امام تھے۔

۱۸ اگست۔ آج پھر نماز استسقا میدان میں متصل تالاب شیرہ حوض پڑھی گئی۔ چار سو

---

۱؎ ایک گاؤں کا نام جس کا آم ثمر بہشت نامی مشہور ہے۔ تحصیل سندیلہ میں ہے اسے منشی سید فضل رسول ہی نے آباد کیا تھا۔

آدمی شریک نماز تھے۔ بہ ظاہر آسمان بالکل صاف ہے آثار بارش نمایاں نہیں اور دوپہر کو مثل مہینہ جیٹھ لو چلتی ہے۔

۱۹۔اگست۔ آج پھر نماز استسقا بہ جمعیت پانچسو آدمی کے میدان شیرہ حوض میں پڑھی گئی اور طلب باراں میں بہت گریہ وزاری ہوئی لیکن دعا مستجاب نہ ہوئی۔

۲۱راگست۔ آج کل چوری بہ کثرت ہوتی ہے۔ غلہ گراں ہوتا جاتا ہے۔ دن کو لو اور شام کو ہوا سرد چلتی ہے۔ آسمان بالکل صاف ہے، آثار بارش بالکل نمایاں نہیں یہی کیفیت تمام ہندوستان میں ہے۔

۲۲راگست۔ فصل کنوار بالکل تلف ہو گئی۔ اگر کوئی شخص تنہا کہیں جاتا ہے تو رہزنوں سے محفوظ نہیں رہتا ہے، بالفعل ایک عجیب آفت خشک سالی سے ہے کہ جس کا اظہار نہیں ہو سکتا ہے۔

۲۳راگست۔ دیہات میں کاشتکار سخت پریشان ہیں۔ نوبت فاقہ کشی پہنچی ہے اور اکثر اہل سندیلہ کا بھی یہی حال ہے۔ معلوم نہیں کہ اب کی سال کیوں کر لوگوں کی زیست ہوگی۔

۲۷راگست۔ لوگ مشہور کرتے ہیں کہ لارڈ لٹن صاحب گورنر جنرل ہندوستان اور کوپر صاحب لفٹنٹ گورنر اضلاع مغربی وشمالی و اودھ[۱] کی نیت اچھی نہیں ہے، یہی امر باعث خشک سالی ہے۔ یہ دونوں صاحب ان عہدوں پر جدید مقرر ہوئے ہیں۔

۵ستمبر۔ غلہ روز بروز گراں ہوتا جاتا ہے۔ آج نرخ گندم کا ۱۴ سیر نمبری اور چنے دجو ۱۵ سیر نمبری تھا، بارش مطلقاً نہیں ہوتی، خلق اللہ کو ہراس وناامیدی بہ درجہ غایت ہے۔

۱۶رستمبر۔ ہوا گرم مثل بیساکھ وجیٹھ کے چلتی ہے۔ اخیر شب کو سردی ہوتی ہے۔ پانی

---

[۱] یعنی موجودہ صوبہ یو۔پی۔ اس کا گورنر پہلے لفٹنٹ گورنر کہلاتا تھا۔ ن

کے آثار بالکل معلوم نہیں ہوتے، نرخ غلہ کا بالمرہ گھٹتا جاتا ہے۔ خلائق از حد پریشان اور کاشتکار اپنے مویشی اتر لئے جاتے ہیں۔

۲۳ ستمبر۔ خشک سالی کی شکایت ترقی پذیر ہے۔ آثار قحط بہمہ وجوہ پیدا ہیں۔ صدہا آدمیوں نے گداگری اختیار کی۔ خدا اپنا فضل فرمائے۔

۲۷ نومبر۔ ....... جب کہ بباعث خشک سالی اسامیاں ناقہ کر رہے ہیں تو وصول ہونا مال گزاری کا سخت دشوار ہے لیکن افسوس ہے کہ سرکار کوئی عذر سماعت نہیں کرتی۔

۳۰ دسمبر۔ آج کل اکثر لوگ ساکنان سندیلہ بوجہ عدم پیداوار فصل خریف و گرانی غلہ کے سخت پریشان ہیں اور ڈو ڈو روز تک ان کو کھانا نصیب نہیں ہوتا، خداوند کریم اس حالت نازک کو جلد دور فرمائے۔

۳۱ دسمبر۔ اگرچہ کچھ بارش ہوئی ہے لیکن چونکہ ہنوز غلہ تیار نہیں ہے۔ اس وجہ سے شکایت گرانی بدستور سابق ہے۔ خدا سے امید ہے کہ ایک وہ بھی دن ہوگا کہ یہ شکایت دفع ہوگی۔ دروازہ پر آج کل اس قدر محتاج آتے ہیں کہ ان کو تھوڑی تھوڑی بھی بھیک دی جاتی ہے تو اس کی ایک مقدار کثیر ہو جاتی ہے۔

۱۲ فروری ۱۸۷۸ء۔ چند عرصہ سے نرخ غلہ حسب ذیل ہے، جس سے لوگوں کو از حد تکلیف ہے۔ روز دو چار آدمی تلف ہوتے ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| گندم | ۱۰ سیر[۱] | جو | ۱۳ سیر | ماش | ۸ سیر | کاکن | ۱۱ سیر |
| جوار خورد | ۱۲ ″ | جوار کلاں | ۱۳ ″ | قند سیاہ | ۷¼ ″ | نخود | ۱۲ ″ |
| برنج | ۸ ″ | روغن زرد | ۲ ″ | مسور | ۱۴ ″ | مونگ | ۱۰ ″ |
| دال ارہر | ۱۱¼ ″ | مٹر عظیم آبادی | ۱۳ ″ | باجرہ | ۱۱¼ ″ | روغن سیاہ | ۴ ″ |

[۱] یہ وزن قمبری سیر سے ہے۔

۱۳ر فروری سنہ ۱۸۷۸ء - بباعث گرانی غلہ اعلیٰ و ادنیٰ سب کو پریشانی ہے، اکثر آدمی بوجہ فاقہ کشی پہچانے نہیں جاتے، بباعث ہجوم محتاجین مجھے اپنی نشست گاہ بیرونی میں بیٹھنا دشوار ہے۔

۱۷ر مارچ بفضل یزداں بباعث آنے غلہ جدید کے شکایت گرانی کی کم ہوتی جاتی ہے۔ چونکہ پیداوار بافراط ہے لہذا خدا سے امید ہے کہ نرخ غلہ کا روز بروز ارزاں ہوتا جائیگا

غلام امام شہید | ۲ر اکتوبر سنہ ۱۸۷۸ء - مولوی غلام امام صاحب متخلص شہید متوطن الہ آباد آج تشریف لائے ....... شہید صاحب مولود خوب پڑھتے ہیں اور وقت پڑھنے کے عشق آنحضرت میں بے چین ہو جاتے ہیں لیکن افسوس ہے کہ آواز اچھی نہیں۔ بالفعل ان کی عمر ستر برس کی ہے۔ قرنائی لگا کر سنتے ہیں۔

انگریزوں کی تعلیم | ۱۶ر دسمبر سنہ ۱۸۷۸ء - بوقت ملاقات کیڈی صاحب اسسٹنٹ انجنیر کانپور کو دو کتابیں اُردو، ایک کی نوطرز مرصع، دوسری حلوائے بے دود مجھ سے لیں اور فرمایا کہ کل کوئی وقت اپنے پڑھنے کا مقرر کروں گا۔

۱۰ر جنوری سنہ ۱۸۷۹ء - بوقت ملاقات کیڈی صاحب اسسٹنٹ انجنیر کانپور کو دو کتابیں مفید المبتدی اور معلم المبتدی پیش کیں۔ بعد ملاحظہ بہت خوش ہوئے اور فرمایا کہ مجھے بوقت فرصت ان کو پڑھا دیا کرو بلکہ چند باتیں متعلقہ کتاب مجھ سے دریافت کیں، میں نے ان کا بہت صراحت سے جواب دیا کہ جس سے بہت خوش ہوئے۔

مشاعرہ | ۴ر ستمبر سنہ ۱۸۷۹ء - بمقام لکھنؤ۔ آج منشی مظفر علی اسیر کے مکان پر مشاعرہ تھا۔ میں بھی بہمراہی منشی فضل رسول صاحب شریک ہوا، شام تک یہ صحبت رہی۔ چودھری عبدالباقی سندیلہ نے بھی اپنی غزل فارسی کی پڑھی۔ مجمع شاعروں کا بکثرت تھا۔ لطف خوب ہوا لیکن سپہر

کو بارش نے بے لطفی کر دی۔

**ادب** ۶؍مارچ ۱۸۷۸ء۔ آج میں نے کتاب سروش سخن مصنفہ شیخ فخر الدین حسن صاحب دہلوی کو معائنہ کیا۔ واقعی یہ کتاب فسانۂ عجائب کے مقابلہ میں خوب تیار ہوئی ہے اور بہت خوب ہے۔

**مشاعرہ** ۲۶؍فروری ۱۸۷۶ء۔ آج شب کو میرے مکان پر مشاعرہ ہوا۔ سید فضل حسین و چودھری عبدالباقی و دیگر شاعر شریک جلسہ تھے۔ عصمت شاعرہ کی ریختہ گوئی سے حاضرین کو کمال حظ حاصل ہوا۔ بعد بارہ بجے رات کے صحبت برخاست ہوئی۔

**علی گڈھ** ۲۹؍دسمبر ۱۸۷۸ء منظور ہے کہ برخوردار مصطفےٰ علی کو واسطے تحصیل علم مدرسۃ العلوم علی گڈھ کو روانہ کروں ......... کہ وہاں کی تعلیم اچھی ہوتی ہے۔ اس میری رائے سے منشی فضل رسول و منشی فہیم الزماں نے بھی اتفاق رائے کیا ہے۔ منظور ہے کہ جنوری آئندہ سے ان کی تعلیم کا بندوبست مدرسۂ مذکور میں کیا جائے

۱۷؍جنوری ۱۸۷۹ء۔ صبح کے دس بجے مدرسہ علی گڈھ میں پہنچا۔ مولوی محمد اکبر صاحب منیجر مدرسۂ مذکور سے ملاقات کر کے برخوردار مصطفےٰ علی و امیر حسن کو داخل بورڈنگ ہوس کے کیا اور مبلغ ۱۵ روپیہ ۱۲ آنے بابتہ فیس مدرسہ و کرایہ مکان و صرفہ طعام من ابتدائے جنوری ۱۸۷۹ء لغایۃ مارچ مولوی صاحب منیجر کو حوالہ کئے .....

۱۸؍جنوری ۱۸۷۹ء۔ مقام علی گڈھ واسطے خرید اسباب ضروری میز و کرسی وغیرہ متعلقہ برخوردار مصطفےٰ علی بازار علی گڈھ کو گیا۔ اول مولوی فرید الدین احمد صاحب صدر اعلیٰ سے ملاقات کی۔ یہ رئیس کرطہ مانک پور کے ہیں اور مبلغ ۷۰۰ روپے ماہوار تنخواہ پاتے ہیں۔ اسکے بعد مولوی محمد اسمٰعیل صاحب سے ملاقات کی یہ نہایت ذی علم شخص ہیں ......... بعد مولوی لطف اللہ صاحب مدرس جامع مسجد سے ملاقات کی یہ مولوی صاحب فاضل زبردست ہیں

اور بہت سے منتہی طالب علم ان کے پاس پڑھتے ہیں........ مولوی صاحب کی عمر ساٹھ برس سے زیادہ ہے، مجھ سے بہ کمال تپاک پیش آئے۔ جامع مسجد میں میں نے نماز ظہر کی ادا کی یہ مسجد نہایت مضبوط پتھر کی بنی ہوئی ہے، شب کو میں بورڈنگ ہوس مدرستہ العلوم میں لوٹ آیا اور مولوی اکبر صاحب منیجر کو چھ آنے پیسے دے کر بورڈنگ ہوس میں کھانا کھایا۔

۲۲ر جنوری ۱۸۷۵ء۔ مقام سندیلہ۔ حسب تحریک آج چودھری خصلت حسین صاحب سے ملاقات کی اور حالات تعلیم مدرستہ العلوم بیان کئے، جس سے نہایت درجہ خوش ہوئے ان کا ارادہ ہے کہ اپنے پوتوں میں سے کسی کو واسطے تعلیم کے علی گڈھ کو بھیجیں۔ یہ مدرسہ سید احمد خاں صاحب نے قایم کیا ہے، بہت وسیع اس کا رقبہ ہے اور حکمت عملی یہ کی ہے کہ جو شخص ۲۰ روپے سید صاحب کو دیوے تو اس کا نام احاطہ دیوار کے ایک جز میں کندہ کردیا جاتا ہے اور جو شخص مقدار زائد دیوے اس کے نام کا پھاٹک بنایا جاتا ہے اور اس پر اس کا نام کندہ کردیا جاتا ہے۔ اس کارروائی سے اکثر لوگ بہ غرض ابقار نام روپیہ دیتے ہیں اور دیواروں اور پھاٹکوں پر ان کے نام کندہ ہیں۔ اسی طور سے، جو کالج زیر تعمیر ہے اس کی کارروائی بھی ہوئی ہے اور صدہا آدمی اس چندہ میں شریک ہیں اور ہوتے جاتے ہیں۔

تپ و لرزہ

۲ر اکتوبر ۱۸۷۵ء۔ بمعائنہ اخبارات واضح ہوتا ہے کہ بیماری تپ و لرزہ عالم گیر ہے۔ کوئی شہر و قصبہ و دہ اس سے محفوظ نہیں[1] ہے۔

۳ر اکتوبر ۱۸۷۵ء۔ آج کل سندیلہ خاص اور دیہات نواحی میں تپ و لرزہ کی از بس شکایت ہے۔ کوئی گھر نہیں ہے کہ جس میں چار پانچ بیمار نہ ہوں بلکہ کثرت اس بر

---

[1] روزنامچہ اس موقع بہ وفات کی سرخیوں سے پُر ہے۔ ن

ہے کہ اس علالت سے کوئی آدمی گھر میں محفوظ نہیں ہے۔ میرے مکان میں بھی چار آدمی مبتلائے تپ ولرزہ ہے۔

وفات غلام امام شہید | ۲ راکتوبر ۱۸۷۹ء۔ مولوی غلام امام شہید نے جو رشتہ میں منشی فضل رسول کے ماموں ہوتے تھے اور مولود شریف تصنیف کردہ خود بہت اچھا پڑھتے تھے، بہ عمر ۷۵ سال الٰہ آباد میں انتقال کیا۔ یہ بزرگ بڑے نامور شخص تھے اور ریاست ہائے حیدرآباد و رام پور سے کچھ ماہواری ان کے صرف کے لیے مقرر تھے۔ صاحب تصنیف بھی تھے اور بباعث ثقل سماعت کان میں قرنائی لگا کر باتیں سنتے تھے، مولوی صاحب لا ولد فوت ہوئے۔

ہیضہ | ۳۰ رجولائی ۱۸۸۰ء اس سال دیہات نواحی میں بھی ہیضہ شروع ہو گیا ہے۔ شاید ہی ایسا کوئی موضع ہو کہ جس میں اس کی شکایت نہ ہو۔

۱۲ راگست ۱۸۸۰ء۔ بباعث ایام گرما شب کو اتفاق خواب کا سقف بالاخانہ پر ہوتا ہے اور متوفیان کے ورثاء کی گریۂ وزاری سے رات کو نیند نہیں پڑتی اور ایک قسم کا ہول بیدار رہتا ہے۔

مردم شماری | ۱۷ رفروری ۱۸۸۱ء۔ آج مردم شماری بہ وقت ۹ بجے شب کے تمام ہندوستان میں شروع ہوئی اور ۳ بجے صبح کے ختم ہوئی۔ بعد چندے شماران کا معلوم ہوگا۔

وفات اسیر لکھنوی | ۷ رفروری ۱۸۸۲ء۔ آج دوپہر کو منشی مظفر علی اسیر شاعر نامی لکھنوئی نے بمقام لکھنؤ بہ عمر ۸۰ سال انتقال کیا۔ یہ منشی فضل رسول صاحب واسطی مرحوم کے شاعری میں استاد تھے اور ہزارہا آدمی مرحوم کے شاعری میں شاگرد ہیں۔ عہد واجد علی شاہ میں مرحوم نے بہت بڑا اعزاز حاصل کیا تھا بلکہ بادشاہ بھی ان کے شاگرد تھے۔

مشاعرہ | ۱۷ راگست ۱۸۸۲ء۔ مکان منشی فضل حسین صاحب پر شام کو تقریب مشاعرہ ہوئی

شیخ ظہور الحسن صاحب شاعر لکھنؤ و راجہ غلام حسین خاں بہرائچ بھی شریک صحبت تھے۔ دیر تک اس کی گرم بازاری رہی۔

۲۴ ستمبر ۱۸۸۲ء۔ آج منشی فضل حسین نے صحبت مشاعرہ اپنے مکان پر منعقد کی جس میں شعرائے لکھنؤ و سندیلہ شریک تھے۔ بی بی عصمت شاعرہ لکھنؤ کی غزل گوئی سے لوگ بہت محظوظ ہوئے۔ میں شریک صحبت نہ ہو سکا۔

۱۹ اکتوبر ۱۸۸۲ء۔ آج پھر مشاعرہ منشی فضل حسین کے مکان پر ہوا لیکن یہ امر میرے خلاف ہے کیوں کہ اس کا زیادہ چرچا اچھا نہیں ہے اور تجربے سے اس کا انجام بخیر ہوتے نہیں دیکھا۔

۱۱ جنوری ۱۸۸۳ء۔ شب کو پھر صحبت مشاعرہ منشی فضل حسین صاحب نے منعقد کی دو بجے صبح کو فراغت ہوئی۔ چوں کہ یہ امر میرے خلاف ہے اس وجہ سے شریک نہ ہو سکا۔

آتش زدگی و چیچک | ۸ مئی ۱۸۸۳ء۔ اب کی سال ہندوستان میں آتش زنی بہ کثرت ہوئی بڑے بڑے کارخانے جل کر خاکستر ہو گئے۔ اور تمامی ہندوستان میں شکایت چیچک بھی بہت ہوئی۔ ہزارہا لڑکے اس عارضہ میں فوت ہوئے۔

اندرسبھا | ۱۸ نومبر ۱۸۸۳ء۔ شب کو رقص اندرسبھا کا منشی فضل حسین صاحب کے مکان پر ہوا۔ میں بھی شریک جلسہ تھا۔

گورنر جنرل | ۲۳ دسمبر ۱۸۸۴ء۔ ۱۹ دسمبر کو لارڈ رپن صاحب گورنر جنرل ہند کلکتہ سے ولایت کو روانہ ہوئے اور لارڈ ڈفرن صاحب نے چارج گورنر جنرل کا لیا۔ صاحب اول الذکر نے ہندوستانیوں کے ساتھ رضامندی کا اچھا برتاؤ کیا۔

مشاعرہ | ۲۹ جنوری ۱۸۸۵ء۔ منشی فضل حسین صاحب کے مکان پر صحبت مشاعرہ قرار پائی

کلام منشی ظہور الحسن شاعر لکھنؤ بہ مقابلہ منشی محمد حسن نامی شاعر باندہ بہت خوب تھا، کوئی شعر خالی استعارہ سے نہ تھا، واقعی خوب غزل کہتے ہیں۔

ستارے | ۲۸ نومبر ۱۸۸۵ء۔ شب کو آٹھ بجے سے بارہ بجے تک ہزاروں ستارے آسمان سے اترتے نظر آئے۔ یہ کیفیت تمامی ہندستان میں پیدا ہوئی، لوگوں نے بہ نظر حیرت اس کو مشاہدہ کیا۔ دیکھا چاہیے کہ اس کا کیا انجام ہو۔

برہما | ۲۹ نومبر ۱۸۸۵ء۔ آج سرکار انگلشیہ نے شہر مانڈلے دارالسلطنت ملک برہما پر فتح حاصل کی۔ شاہ تھیبا نے اطاعت اختیار کی اور اپنی جان و مال کو انگریزوں کے سپرد کیا۔ شاہ موصوف بہ جانب رنگون بہ ذریعہ جہاز بھیجے گئے۔ شاید ہندستان کے کسی ٹاپو میں اب ان کا قیام ہو۔

فوج کی زیادتیاں | ۲ فروری ۱۸۸۶ء۔ رسالہ سواراں انگریزی سیتاپور[1] سے وارد سندیلہ ہوا چونکہ سواروں کے مزاج میں زیادتی و بدمست زیادہ ہوتی ہے اس وجہ سے تحصیلدار صاحب بلحاظ حفظ اپنی آبرو کے روپوش ہو گئے لیکن سامان رسد وغیرہ کا بذریعہ چپراسیان تحصیل مہیا کرا دیا لیکن سوار لوگ ہر گلی و کوچہ میں تحصیلدار کی تلاش کرتے تھے...... رسالہ تو بعد ایک روزہ قیام کے کانپور کو روانہ ہو گیا لیکن سواروں کے کرنیل نے رپورٹ شکایت مولوی عبدالقادر صاحب تحصیلدار کی صاحب ضلع اور صاحب کمشنر سیتاپور کو کر دی۔

دربار جوبلی | ۱۶ فروری ۱۸۸۶ء مقام ہردوئی۔ آج گیارہ بجے دن کے بہ تحریک دربار جشن جوبلی ہوا۔ میری کرسی بزمرۂ آنریری مجسٹریٹاں دوسری تھی۔ نمبر اول حاجی محمد حسین خاں شاہ آباد کا تھا۔ ہارس فورڈ صاحب ڈپٹی کمشنر ضلع ہردوئی بہ لباس شاہانہ ہاتھی پر سوار

---

[1] اس زمانہ میں سیتاپور میں فوج رہتی تھی (ن)

ہوکر ۱۲ بجے تشریف لائے اور کرسی نقرئی جو بالائے تخت بچھی ہوئی تھی متمکن ہوئے، اول چودھری محمد عظیم نے بہ زبان اُردو اڈریس پڑھا۔ اس کے بعد قصیدہ منشی فضل حسین صاحب کا پیش ہوا مگر پڑھا نہیں گیا۔ پھر منشی نظیر حسن صاحب وکیل کاکوروی نے چند اشعار مدح میں پڑھے۔ اس کے بعد پنڈت تربھون ناتھ بی۔اے منصف بلگرام نے من جانب انسٹی ٹیوٹ بلگرام اسپیچ انگریزی میں دی اس کے بعد صاحب بہادر نے بہ زبان اردو جواب اڈریس کا دیا۔ بعد تقسیم عطر و پان جلسہ برخاست ہوا۔ تین بجے گھوڑ دوڑ و کشتی و شب کو روشنی و آتشبازی و ناچ طوائفوں کا ہوا اور اظہار مسرت میں ۱۱۸ قیدی فوجداری اور دو دیوانی کہ جن کی میعاد ۲۰ جون ۱۸۸۷ء تک ختم ہونے والی تھی جیل خانہ ہردوئی سے رہا ہوئے۔

وفات واجد علی شاہ | ۲۲ ستمبر ۱۸۸۷ء۔ کل واجد علی شاہ سابق بادشاہ اودھ نے بمقام مٹیا برج کلکتہ بہ عمر ۷۰ سال قضا کی۔ مرحوم کے ۱۹ لڑکے اور ۳۸ لڑکیاں ہیں۔

نول کشور | ۵ جنوری ۱۸۸۸ء۔ منشی نول کشور مالک مطبع اودھ اخبار کو بھی خطاب سی آئی ای کا گورنمنٹ سے حاصل ہوا ان کو بھی میں نے خط مبارکبادی بھیجا ہے۔

کانگریس | ۱۶ جولائی ۱۸۸۸ء۔ آج نو بجے صبح کے کانگریس اور بنگالیوں کے خلاف ایک جلسہ چودھری محمد عظیم صاحب کے مکان پر منعقد ہوا جس میں صاحبان ذیل شریک تھے اور بعد فراغت جلسہ تین تار مخالفت کانگریس بہ پریسیڈنٹی چودھری محمد عظیم صاحب بنام مہتمم پائنیر و ایکسپریس لکھنؤ و منشی امتیاز علی صاحب وکیل لکھنؤ کو بھیجے گئے اور پانچ اسپیچیں ارباب ذیل کی طرف سے منظور کی گئیں اور بعد پاس ہونے رزولیوشن کے جلسہ برخاست ہوا اسپیچیں اُردو اور انگریزی میں طبع ہوں گی اور رزولیوشن پاس شدہ مطبع آزاد لکھنؤ کے کسی پرچہ آئندہ میں طبع کیا جائے گا تفصیل حاضرین جلسہ:۔ چودھری محمد عظیم صاحب،

چودھری جاوید علی صاحب، راجہ دُرگا پرشاد صاحب، کنور نریندر بہادر صاحب شیخ احمد علی صاحب شوق مالک مطبع آزاد لکھنؤ، سید نجم الدین و قمر الدین، لچھمن پرشاد بزاز، لالتا پرشاد بزاز مہاراج شیو سہائے، راقم تحریر ہذا۔ صراحت ان اشخاص کی جن کی اسپیچیں منظور ہوئیں۔
چودھری محمد عظیم صاحب، چودھری نصرت علی صاحب، راجہ درگا پرشاد صاحب، کنور نریندر بہادر صاحب، راقم الحروف۔

تعداد فوج | ۲۲ ستمبر ۱۸۸۸ء۔ بمعائنہ پرچہ جریدہ روزگار مدراس مورخہ ۱۵ ستمبر ۱۸۸۸ء واضح ہوا کہ ہندوستان میں کل فوج انگریزی بقید گورہ و ہندوستانی حسب ذیل ہے:۔ فوج گورہ ۷۱۲۷۹ فوج ہندوستانی ۱۳۴۴۷۱۔ کل ۲۰۵۸۵۰۔ سرکار انگریزی ایسی منتظم ہے کہ اس قلیل فوج سے کل ہندوستان اور برما کا خوش اسلوبی کے ساتھ بندوبست کر رہی ہے۔ عہد شاہی میں قریب دو لاکھ کے فوج لکھنؤ میں رہتی تھی لیکن اس سے صرف اودھ کا انتظام قابل اطمینان نہیں ہو سکتا تھا۔

سرحد و تبت | ۳ نومبر ۱۸۸۸ء۔ بالفعل جو جنگ مابین فوج برٹش و حسن زئی وغیرہ فرقہ ہزارا سے ہو رہی ہے اس میں متواتر فتح فوج انگریزی کو ہوئی۔ اگرچہ کپتان بیلی صاحب و دیگر افسران فوج ضائع ہوئے لیکن انگریزوں نے اکثر دیہات ان کے اجاڑ دیے اور قلعے منہدم کر دیے، اب اہل فرقہ بحالت مجبوری اطاعت قبول کرتے جاتے ہیں اور جرمانہ مجوزہ برٹش ادا کرتے جاتے ہیں۔ غالباً قریب زمانے میں فوج انگریزی بعد عہد و مواثیق ضروری مظفر و منصور واپس ہو۔ صاحب اقبال سے مقابلہ جن کا ستارہ ترقی اوج پر ہے نہایت مشکل و دشوار ہے۔ انگریزوں نے معاملات سکم تبت والوں کو بھی شکست فاش دی اور ان کی فوج مفرور ہو گئی۔

کانگریس | ۱۲ر نومبر ۱۸۸۸ء۔ آج میرے نام ایک خط مرسلہ کنور رہر نام سنگھ صاحب بہادر سی آئی۔ ای آنریری سکریٹری انجمن ہند تعلقہ داران اودھ محررہ ۸ر نومبر ۱۸۸۸ء بدیں مضمون موصول ہوا کہ حسب تجویز کمیٹی انجمن ہند مورخہ ۵ر نومبر ۱۸۸۸ء یہ امر قرار پایا ہے کہ ۲۲ر نومبر کو ایک جلسہ عام اہل ہنود و اہل اسلام و دیگر مذاہب و اقوام خیر خواہانِ ملک و بہی خواہان انگلش گورنمنٹ کا واسطے تصفیہ چند مقاصد مفید ملک و گورنمنٹ کے شہر لکھنؤ مقام بارہ دری قیصر باغ میں کیا جاوے۔ اسی جلسے میں ترتیب دستور العمل انڈین یونائٹیڈ پیٹریاٹک کمیٹی کی بھی عمل میں آئے اور تقسیم کار ہائے ضروری متعلقہ اینٹی کانگریس بھی ہو جائے ......... میرا خیال ہے کہ بشرطِ امکان اس جلسے میں شریک ہوں کیوں کہ یہ جلسہ خلاف کانگریس منعقد ہوگا اور مجھے اس سے مخالفت ہے بلکہ قبل اس کے میرا ایک بیان متعلقہ اینٹی کانگریس انگریزی میں ترجمہ ہو کر شائع ہو چکا ہے .......

لینس ڈاؤن و لارڈ ڈفرن | ۴ر دسمبر ۱۸۸۸ء واقعہ ۳ر دسمبر ۱۸۸۸ء کو مارکوئس لینس ڈاؤن صاحب بہادر جدید گورنر جنرل کشور ہند داخل بمبئی ہوئے اور ۶ ماہ حال کو کلکتہ جا کر ۱۰ر دسمبر کو چارج وائسرائے لارڈ ڈفرن صاحب سے حاصل کریں گے۔ لارڈ صاحب جدید کی عمر ۴۳ سال کی ہے قبل اس کے ملک کناڈا کے گورنر جنرل تھے۔ آدمی ذی علم لائق اور صاحب تجربہ ہیں دیکھا چاہیے کہ رعایا کے حق میں کیا سلوک کرتے ہیں۔ لارڈ ڈفرن صاحب اگرچہ بہت بڑے مدبر زیرک، ہوشمند و تجربہ کار تھے اور ان کے عہد میں برہما فتح ہوا بیگم اور ہزارا میں کامیابی کے ساتھ جنگ ہوئی لیکن رعایا کو ان کی وجہ سے نفع نہیں ہوا بلکہ قانون ٹیکس انھوں نے جاری کیا جس سے عموماً ہر پیشہ ور ملازم وغیرہ کو پریشانی لاحق ہے لارڈ ڈفرن صاحب کی عمر ۶۰ سال کی ہے۔ ایکٹ لگان اودھ یعنی ایکٹ نمبر ۲۲ سنہ ۱۸۸۶ء حضرت ہی کے وقت میں

پاس ہوا جس سے زمینداروں کی بالکل بے اختیاری ہوگئی۔ باب بے دخلی کاشتکاران مطلقاً مسدود ہوا۔

وائسرائے اور گورنروں کی تنخواہ | ۲۴ رفروری ۱۸۸۹ء۔ پرچہ جریدہ روزگار مدراس محررہ ۹ رفروری ۱۸۸۹ء بحوالہ گائڈ اخبار واضح ہوا کہ گورنر جنرل ہند و گورنر لوکل گورنمنٹوں کی تنخواہ حسب ذیل ہے:۔

| تنخواہ سالانہ | نام گورنمنٹ | تنخواہ سالانہ | نام گورنمنٹ |
|---|---|---|---|
| ایک لاکھ بیس ہزار | گورنر مدراس | دو لاکھ پچاس ہزار آٹھ سو | وائسرائے ہند |
| بانوے ہزار | لفٹنٹ گورنر بنگال | ایک لاکھ بیس ہزار | گورنر بمبئی |
| بہتر ہزار | لفٹنٹ گورنر پنجاب | انسٹھ ہزار | لفٹنٹ گورنر ممالک مغربی و شمالی۔ |

لینس ڈاؤن | ۱۸ راپریل ۱۸۸۹ء۔ آج ۶ بجے شام کے خاص ریل گاڑی میں لارڈ اور لیڈی لینس ڈاؤن صاحب مع مصاحبین وغیرہ لکھنؤ سے براہِ سندیلہ روانہ شملہ ہوئے۔ چوکیدار و کانسٹبل ایک ایک میل کے فاصلہ پر واسطے حفاظت ریل گاڑی کے مامور تھے، یہ گورنر جنرل نہایت سلیم الطبع اور لائق شخص ہیں۔

شہزادہ وکٹر | ۱۲ رنومبر ۱۸۸۹ء۔ ۹ رنومبر کو شہزادہ وکٹر خلف پرنس آف ویلز ولی عہد انگلستان بطور سیر و سیاحت داخل شہر بمبئی ہوئے۔ ہندوستان کے کل نامی شہروں کو ملاحظہ فرمائیں گے۔

۱۸ رجنوری ۱۸۹۰ء۔ آج صبح شہزادہ البرٹ وکٹر نبیرۂ ملکہ وکٹوریہ قیصرۂ ہند رونق افروز لکھنؤ ہوئے، کل تعلقہ داران سندیلہ واسطے معائنہ جلسہ دعوت و روشنی و آتشبازی جو منجانب انجمن ہند لکھنؤ آج رات کو ہوئی، روانہ لکھنؤ ہوئے، راقم نہیں گیا کہ صرف بے جا تھا۔

میرا نہیں ہے۔

کھٹمل دفع کرنے کا مجرب نسخہ | ۲۲ر اکتوبر ۱۹۰۳ء۔ اگر چارپائی وغیرہ میں کھٹملوں کی شکایت ہو تو
کپڑے دھونے والا صابن منگا کر گھولئے اور اُس کا پانی چارپائی کی جوڑوں میں چھوڑدے
ذرا کل کھٹمل بلبلا کر نکل آویں گے اور مرجاویں گے یہ صابن اُن کے واسطے سم قاتل ہے
صابن کو ٹھنڈے پانی میں گھولئے گرم پانی کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔

دفع طاعون کے جھنڈے | ۲۸ر نومبر ۱۹۰۳ء آج کل ہمارے محلہ اشراف ٹولہ کے عزیزوں
کے مکانات کی بالائی سقف پر جھنڈے نصب ہیں جس کے کپڑے پر آیات قرآنی واسطے
دفعیہ بیماری طاعون کے مرقوم ہیں، کہا جاتا ہے اس کا اثر چالیس گھروں تک پہنچتا ہے
اور اس کے باشندے برکت دعا سے بیماری سے محفوظ رہتے ہیں کیونکہ میرے مکان
کے قریب منشی قبول احمد ولد منشی عزیز الدین صاحب مرحوم و سید الطاف رسول تعلقدار
نے ایک ایک جھنڈا نصب کیا ہے جس کا اثر میرے مکان تک بخوبی پہنچ سکتا ہے لہذا
میں نے اپنے مکان میں اس کا قائم کرنا مناسب نہیں جانا۔

اپنی سوانح عمری | ۳۰ر مئی ۱۹۰۴ء۔ میں اپنی کتاب سوانح عمری کے لکھنے میں برابر مصروف
رہتا ہوں جو میں ابتدائے جون ۱۸۹۴ء لغایتہ جون ۱۹۰۴ء قریب ختم ہو رہی ہے
کام مشکل و سخت ہے اگرچہ محنت بہت کرتا ہوں لیکن بعض وقت اُس کی تکمیل میں دشواری
بہت نظر آتی ہے خدا میری اس خواہش کو پورا کرے جس کی ہر وقت بدرگاہ قادر مطلق دعا
رہتی ہے خدا کرے کہ میری یہ کتاب میری حیات میں طبع ہو جائے اور اُس سے لوگوں
کو فائدہ پہنچے کیونکہ اس میں ہر ایک کے مذاق کے موافق تذکرہ لکھا گیا ہے، شاید میں
اپنی یادگار قائم کر جاؤں۔

بیوی کا انتقال | ۲۵ ر جولائی ۱۹۰۴ء۔ افسوس صد افسوس کہ آج چار بجے صبح میری مونس و غمگسار مسماۃ شمس النسا بنت شیخ کریم بخش صاحب اٹیٹھوی حرم خانہ راقم نے قضا کی اور مجھے مبتلائے رنج والم دائمی کیا جو تا بحیات فراموش نہیں ہو سکتا اور نہ کبھی ایسا صدمہ مجھے پہنچا۔ مرحومہ ۳ ر ذیحجہ ۱۲۶۲ھ مطابق ۲۳ ر نومبر ۱۸۴۶ء روز دوشنبہ بوقت ۱۰ بجکے ۴۵ منٹ پر پیدا ہوئی تھیں اس حساب سے بلحاظ سال قمری ان کی عمر ۵۸ سال ۵ مہینہ ۸ یوم کی ہوئی۔ مطابق ۲۳ ر نومبر ۱۸۴۶ء لغایت ۲۴ ر جولائی ۱۹۰۴ء ۵۷ سال ۵ مہینہ دو دن۔

مرحومہ سے میرا عقد ۲۶ ر رجب ۱۲۷۹ھ مطابق ۱۷ ر جنوری ۱۸۶۳ء بوقت ۷ بجے صبح یوم سنیچر کو ہوا تھا جس کو بیالیس سال نو مہینہ پانچ یوم بحساب قمری اور بلحاظ سن عیسوی اکتالیس سال چھ مہینہ ایک دن ہوئے۔ مرحومہ شکل وصورت میں حسین اور سلیقے میں نہایت خوش سلیقہ صاحب عصمت، حلیم و فیاض ثابت ہوئیں اور بدرجہ غایت میری فرمانبردار تھیں اہل برادری ان کے خلق و ملنساری سے رضامند و ثناخواں تھے وہ ہمیشہ کل تقریبات شادی و غمی برادری میں شریک ہوا کرتی تھیں اور بوجہ اپنی وجاہت ظاہری کل مستورات میں ممتاز نظر آتیں اور ان کی عمیم الاخلاقی سے کل عورتیں بہ نگاہ وقعت دیکھتیں اور ان کو رضامند رکھنے میں تمام تر خاطرداری عمل میں لاتیں۔ مرحومہ کے پندرہ لڑکے اور لڑکیاں پیدا ہوئیں منجملہ ان کے چار فرزند و تین لڑکیاں وقت وفات حی القائم تھیں اور ان کی خدمت گذاری و تجہیز و تکفین سے افتخار کونین حاصل کیا۔

مرحومہ نے حسب ذیل اپنی اولاد چھوڑی۔

| بیٹے | لڑکیاں | پوتے | پوتیاں | نواسے | نواسیاں | کل |
|---|---|---|---|---|---|---|
| چار | تین | تین | دو | دو | دو | سولہ |

مرحومہ ۲۵ رشوال سنہ ۱۲۹۲ھ مطابق ۲۵ ر نومبر سنہ ۱۸۷۵ء یوم پنجشنبہ دس بجے دن کو محلسرائے نو تعمیر
میں استقامت گزیں ہوئیں اور ۲۹ سال چھ ماہ ۱۶ یوم نہایت خوش حالی سے بسر کی اور
چار لڑکوں اور تین لڑکیوں کی شادی بیاہ اسی گھر میں نہایت کشادہ دلی سے انجام دیے
مرحومہ کی خوش نصیبی سے چاروں بہوئیں وقت وفات شریک تیمارداری تھیں۔ جب
مسماۃ مرحومہ نے اپنی منجھلی بیٹی جمیلا کی شادی ۹ ر نومبر سنہ ۱۹۰۱ء میں سید اعجاز الحسن خیر آبادی
سے کی اور وہ سنہ ۱۹۱۰ء میں مبتلائے دق ہو کر فوت ہوئی اسی کے دوران بیماری میں خود
بھی جون سنہ ۱۹۱۰ء سے درد عرق النسا و بائیں آنکھ کے گوشت بڑھنے میں مبتلا ہو گئیں جو
شکایت تا دم مرگ قائم رہی اور اخیر چھ مہینے زندگی کے بہت تکلیف و پریشانی سے گزرے
کہ سیدھی یک لخت پڑی رہتی تھیں اور کسی جانب کو بوجہ تکلیف و شدت درد کے جنبش نہ
تھی اور ہر وقت استدعا خودکشی کی رہتی کہ کوئی ایسی شے کھلا دی جاوے کہ جس سے روح
فنا ہو کر تکلیف شدید سے نجات ملے، ہرچند یونانی و ڈاکٹری و ہومیوپیتھک کا علاج ہوا
افسوس کہ کوئی فائدہ بخش ثابت نہ ہوا۔ بقولیکہ ع

مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی

کوئی شک نہیں کہ مرحومہ نہایت خوش نصیب عورت تھیں کہ کوئی تمنا ان کی بجز دو مفصلہ
ذیل کے باقی نہیں رہی اول اپنی دختر خورد مسماۃ مقیما کا عقد نہ کر سکیں دوسرے اپنے فرزندان
مصطفےٰ علی و مرتضیٰ علی بیرسٹروں کی فلاح و رشد اپنی آنکھ سے نہ دیکھ سکیں اگرچہ ان کی یہ
چنداں خواہش نہ تھی کہ ان کی کمائی سے متمتع ہوں بلکہ یہ خوشی تھی کہ ان کی مرفہ حالی کو مشاہدہ
کر کے اپنی دلی خوش حالی کا اظہار کریں۔ مجھے ان کی مفارقت دائمی سے سخت صدمہ پہنچا کہ
انتظام خانہ داری بگڑ گیا اور میری آرام و آسائش مفقود ہو گئی اور بقیہ ایام زندگانی تلخ

خدا ایسا صدمہ کسی دشمن کو بھی نہ دیوے۔ اللہ ما یشاء ویحکم ما یرید۔

۱۱ بجے دن کو مرحومہ کی تجہیز و تکفین سے فراغت ہوئی۔ علاوہ اہل برادری کے پولیس کے شوکت حسین انسپکٹر و شیخ عبدالغفار و میر نبیاد علی و لالہ بینی مادھو سب انسپکٹران و محکمۂ اکرائی کے لالہ سندر لال سپرنٹنڈنٹ و محرر و چپراسی و جمعدار صفائی و تحصیل کے علی محمد خاں پیشکار و قانون گو و مہاجنوں سے لالتا پرشاد وغیرہ شریک تجہیز تھے۔ خدا سے اب یہ دعا ہے کہ پروردگار عالم مرحومہ کو اپنے جوار رحمت میں جگہ دیوے اور وابستگان کو صبر جمیل۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

بیوی کی یاد | ۳۰ / جولائی سنہ ۱۹۰۱ء۔ آج جس وقت میں تاریخ زندگی والدہ برخوردار مصطفٰے علی مندرجہ روزنامچہ ۲۵ / جولائی سنہ ۱۹۰۱ء سید محمد ذکی درگاہ سے صاف کرا رہا تھا تو باوجود ضبط کاملہ وفور رنج و الم سے میرے آنسو نکل پڑے جو محض خلقت انسانی کا مقتضا تھا۔ اللہ تعالیٰ مجھے صبر دیوے۔

۵ / اگست سنہ ۱۹۰۱ء کوئی دن ناغہ نہیں جاتا کہ خفیف صدمہ سے میرے آنسو نہ نکل آتے ہوں۔ ہرچند مجھے ضبط بہت تھا اور میں کسی رنج و غم کو چنداں خیال نہیں کرتا تھا لیکن اب حیران ہوں کہ وہ ضبط کدھر چلا گیا جو مجھے ضعیف و لاچار کئے دیتا ہے، اگر خدانخواستہ چندے استقلال نے میری مدد نہ کی تو معلوم نہیں کہ میری حالت کیا ہو جاوے گی پروردگار عالم میرے قلب کو تقویت دیوے تاکہ زمانہ بقیہ حیات صبر و شکر کے ساتھ بسر کئے جاؤں۔

۴ / ستمبر سنہ ۱۹۰۲ء جس تاریخ سے اہلیہ مرحومہ کا انتقال ہوا ہے میری طبیعت کچھ ایسی بجھ سی گئی ہے اور سخت پست ہو گئی ہے اور دل سے تقویت و اطمینان ایسا جاتا معلوم ہوتا ہے کہ کسی کام میں جی نہیں لگتا اور نہ کہیں جانے کو جی نہیں چاہتا ہے اور نہ کسی کی ملاقات سے

خوشی اور کسی رشد و بہبود کی خواہش، جو کچھ ملا کھا لیا اور جو کپڑے خدمت گار نے نکال دیے پہن لئے۔ بالکل قلبِ ماہیت کی کیفیت پیدا ہو گئی ہے۔ بحالت و فورِ انتشار قصد ہوتا ہے کہ کہیں باہر جا کر سیاحی کروں اور اپنے دل کو بہلاؤں مگر جب مصائب سفر اور تکالیفِ غربت کا خیال کرتا ہوں تو اس کا متحمل ہونا غیر ممکن نظر آتا ہے اور ایسی حالت میں جس وقت اندر خیال اہلیہ مرحومہ کا آجاتا ہے تو اس وقت نہایت نا قابل برداشت صدمہ ہوتا ہے جس کا اظہار نہیں ہو سکتا۔ سچ یہ ہے کہ زوجہ صاحبہ کی عصمت و فرمانبرداری نہیں مل سکتی اور اس سے بڑھ کر شوہر کے لئے کوئی ہمدرد نہیں ہو سکتا۔

۲۳ اکتوبر ۱۹۰۸ء۔ افسوس دنیا عجب ناپائیدار مقام ہے، میں دیکھتا ہوں کہ ایک وہ دن تھا جب مرحومہ دوسروں کے عرفہ میں شرکت کو جایا کرتی تھیں اور آج وہ دن ہے کہ مستورات برادری مرحومہ کے فاتحہ عرفہ میں شریک ہو رہی ہیں، یہ کیسا عبرت انگیز منظر ہے۔

۲۹ اکتوبر ۱۹۰۸ء مجھے اپنی عزت و آبرو قائم رہنے کا اسی پر بھروسہ ہے اور جو کچھ اس کی مشیت ہے اس سے کسی کو چارہ نہیں ہو سکتا۔ میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ اگر یہی حالت میری چندے قائم رہی تو شاید میری تندرستی میں فرق آجاوے اور میں اس بات پر بخوشی راضی ہوں کہ میں اپنی بدحالی اپنی آنکھ سے نہ دیکھوں۔

۲۲ نومبر ۱۹۰۸ء۔ اگرچہ اہلیہ مرحومہ کی وفات کو آج چار مہینے دو یوم گزر چکے ہیں لیکن جس وقت ان کی مفارقت دائمی کا خیال آجاتا ہے تو بخیال محبت و الفت ۲۴ سالہ سخت صدمہ و ملال ہوتا ہے اور بے ساختہ اشک حسرت و افسوس جاری ہو جاتے ہیں۔ میں خیال کرتا ہوں کہ یہ رنج تاحیات ہرگز فراموش نہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ میرے اس رنج و غم کو دفع و مبدل بہ رحمت کرے۔ آمین ثم آمین۔

۲؍ دسمبر ۱۹۰۷ء سچ یہ ہے کہ عورت نیک خصلت اور خوش اطوار سے بڑھ کر شوہر کے واسطے دنیا میں کوئی نعمت نہیں ہے جو اپنی خاص ذات سے صحت و تندرستی اپنے شوہر کی خیرخواہ و ہمدرد ہوتی ہے جس نعمت سے افسوس کہ میں محروم ہو گیا جس سے ہر وقت ایک نوع پریشانی و بے اطمینانی پیدا رہتی ہے اور کوئی وقت اس کا صدمہ و رنج میرے دل سے دفع نہیں ہوتا اور یہ کیفیت میری ۲۰؍ جون ۱۹۰۷ء سے قائم ہے جس تاریخ سے کہ مرحومہ کی حالت میں تغیر پیدا ہوا۔ پروردگار عالم کسی کو ایسا صدمہ اخیر عمر میں نہ دیوے جو باعث اس کے کمال تلخ کامی کا ہے۔ بہرحال اُس کا شکر ہے۔

حدیث | ۲۳؍ فروری ۱۹۰۷ء۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قول ہے جس عورت میں چار خصلتیں ہوں اُس سے شادی کرنا چاہئے۔ ایک تو اُس کی دولت، دوسرے اُس کی شرافت نسل تیسری اُس کا حسن چوتھے اُس کے اوصاف جمیلہ۔ دنیا اور اُس کی تمام چیزیں قیمتی ہیں لیکن دنیا بھر میں سب سے زیادہ قیمتی شے نیک عورت ہے۔

چند نصیحتیں | ۱۸؍ مئی ۱۹۰۷ء۔ جو شخص مسکینی کا برقع اوڑھے ہو اُس کے عیوب نہیں کھلتے کبھی کو دو چیزوں یعنی صحت و دولت پر بھروسہ نہ کرنا چاہئے صحیح تندرست شخص کی تندرستی دفعتًا جاتی رہتی ہے، اور متمول کی دولت آناً فاناً مٹ جاتی ہے۔ جو شخص ذرا ذرا سی بات کا شاکی ہوگا اُسے بہت بڑی مصیبت ہوگی۔ جو شخص کامیابی کے ساتھ اپنے دشمن کا مقابلہ نہیں کر سکتا، وہ غیبت کرنا اختیار کرتا ہے۔ جو شخص کاہلی کا فرماں بردار ہے وہ کسی شے کا مستحق نہیں۔ جو شخص غمازوں کی سنتا ہے وہ اپنے عام دوستوں کو اپنے ہاتھ سے کھوتا ہے۔ خود بینی ترقی کی دشمن ہے۔

اولاد کی خامیاں | ۳۰؍ جولائی ۱۹۰۷ء۔ جہاں تک میں نے غور کیا تو مجھ میں اور میری اولاد

میں یہ بہت بڑا فرق ہے کہ ضروری کام کو بھی چنداں ضروری خیال نہیں کرتے اور میں ضروری اور غیر ضروری دونوں کو ضروری سمجھتا ہوں اور حتی الامکان اُسے دوسرے وقت پر میں کبھی ملتوی نہیں کرتا اور اُسی وقت کر ڈالنے سے اطمینان حاصل کرتا ہوں۔ بحالیکہ وہ مجھے ہی کرنا پڑے۔

نیا فیشن | ۲۴ ستمبر ۱۹۰۸ء۔ اس زمانے کے نوجوان وعدہ خلافی اور دھوکہ دہی اور جھوٹ بولنے کو ایک ہنر سمجھتے ہیں اور جو لوگ پرانی وضع کی پابندی کرتے ہیں ان کے نزدیک ان لوگوں کا شمار بیوقوفی میں ہے، اس رنگ زمانہ کو میں دیکھ رہا ہوں اور بجائے خود ساکت و خاموش ہوں اور جہاں تک ممکن ہوتا ہے ایسے نوجوانوں کی صحبت سے میں حذر کرتا ہوں۔

خوابوں کی حقیقت | ۲۰ نومبر ۱۹۰۸ء۔ اگست ۱۹۰۲ء سے آج تک میں اپنے حصول مقاصد کے لئے درگاہِ لم یزل میں نہایت عاجزی کے ساتھ دست بستہ دعا کرتا رہتا ہوں جن کی بشارتیں خواب میں ہمیشہ حسب دلخواہ ہوتی رہیں۔ اور فالیں دیوان حافظ و سکندرنامہ میں مشاہدہ کیں، ان کے جوابات بھی اکثر موافق آئے لیکن مجھے کمال افسوس ہے کہ اس وقت تک اُس کا کوئی ظہور نہیں، لہٰذا اب میں جہاں تک غور کرتا ہوں وہ خوابیں وغیرہ محض میرے دلاسا و طمانیت کے واسطے تھیں اور ہیں تاکہ میں منتشر ہو کر کوئی نالائق بات نہ کروں اور اب ناامیدی اس وجہ خاص سے ہے کہ جس قدر زمانہ گزرتا جاتا ہے اور میری قوت گھٹتی جاتی ہے اسی قدر خواہش دلی پر اوس پڑتا جاتا ہے اور حوصلہ پست ہوتا جاتا ہے اور ہنوز کسی قسم کے آثار میری حصول تمنائے قلبی کے نظر نہیں آتے لہٰذا مرتبہ یقین کا حاصل ہو گیا کہ وہ سب خوابیں اور فالیں محض میری طمانیت کے

واسطے تھیں۔ اللہ یفعل ما یشاء و یحکم ما یرید۔

چہل قدمی | ۲۱ جنوری ۱۹۰۹ء۔ آج کل میں حسب ذیل قدم کوٹھی پر ٹہلتا ہوں جو مساوی پانچ میل ۸۰۰۰ قدم کے ہے۔ بعد نماز صبح ۷۰۰ قدم اور بعد استعمال جا، وقت صبح ۲۰۰۰ قدم، بعد نماز ظہر ۱۸۰۰ قدم، بعد نماز مغرب ۲۲۰۰ قدم، بعد طعام شب ۱۱۰۰ قدم جو مساوی ۵ میل ۸۰۰۰ قدم کے ہے، اس بات کا بارہا تجربہ کیا ہے کہ ایک منٹ میں معمولی چال سے ہر شخص ۱۰۰ قدم چلتا ہے......

یہ اعتبار کرکے میں اپنی کوٹھی میں پانچ میل سے کچھ زائد ٹہلا کرتا ہوں، جس سے مجھے تحلیل غذا اور حصول تندرستی میں بہت مدد ملتی ہے، ناظرین روزنامچہ ہذا اگر میرے اس فعل کی تقلید کریں تو اُن کی تندرستی بہت عمدہ حالت میں رہ سکتی ہے۔

خام خیالیاں | ۳۱ جنوری ۱۹۰۹ء۔ میں ایسے خیالات لاطائل میں مصروف ہوں جو محض مصنوعی وخیالی ہیں اور ان کا پورا ہونا بظاہر بہت دشوار نظر آتا ہے، اگرچہ میں اُن سے بہت کچھ علیحدگی چاہتا ہوں لیکن کسی عنوان سے میرے دل سے درفع نہیں ہوتے اگرچہ میں کہہ سکتا ہوں کہ وہ بعض اوقات باعث دلچسپی ضرور ہوتے ہیں لیکن جو امر شدنی نہیں اُن کی بابت کچھ زیادہ خیال کرنا بالکل فضول و بجز تضیع اوقات کے کچھ حاصل نہیں معلوم نہیں کہ مشیت ایزدی کیا ہے۔ جس پر تمام تر بھروسہ اور محض اس کے فضل پر امید لگائے ہوئے ہوں

ندانم کہ آں کردگار ے جہاں   دریں آشکارا چہ دارد نہاں

نجوم وفالیں | ۳۰ مئی ۱۹۰۹ء میں اگرچہ اس قدر نجوم کو جانتا ہوں اور ستاروں کی نشست وغیرہ پر اکثر غور کرتا رہتا ہوں اور دیوان حافظ وغیرہ میں بہ نظر دلچسپی اکثر فالیں وغیرہ دیکھا کرتا ہوں لیکن بالآخر یہ رائے قائم ہوتی ہے کہ جو کچھ شدنی تھا وہ ہوا

اور جو شدنی ہے وہ ہوگا، اس میں میری کوئی کوشش کارگر نہیں ہو سکتی، مگر بقول خواجہ شمس الدین حافظ شیرازی۔

گرچہ وصالش نہ بکوشش دہند ہر قدر اے دل کہ توانی بکوش

فریب امید | ۵ر جون ۱۹۰۹ء۔ دنیا بامید قائم ہے، لہذا میں اس سے لو لگائے ہوئے رہا مگر اب مجھے کوئی خیال اس طرف ہرگز نہ کرنا چاہیئے۔ ۵ سال تک جس کام کی نسبت مجھے استغراق رہا وہ محض میری غلط فہمی تھی اور میں اپنے اوقات تضیع کرتا رہا۔ خدا سے التجا ہے کہ اب مجھے صبر جمیلہ عطا کرے جس کا آج سخت صدمہ مجھ کو رہا اور کیوں نہ ہو جب کہ میں پانچ سال گزشتہ کی امیدوں سے محروم ہوا ہوں۔ ع

اے بسا آرزو کہ خاک شدہ

فریب خیال | ۲۳ر جون ۱۹۰۹ء۔ آج کل اکثر خیال فاسد و لاطائل جن کا ظہور محالات سے ہے، حالی خاطر رہا کرتے ہیں اور ایک بڑا حصہ میرے وقت کا اس میں فضول صرف ہوا کرتا ہے۔ اگرچہ میں خوب جانتا ہوں کہ وہ امور شدنی نہیں لیکن بعض وقت اس خیال سے میں ان کا قائم رکھنا پسند کرتا ہوں کہ بقول ایک مدبر کے جو دل کسی شغل سے خالی ہے وہ فکر و تردد سے مملو ہے لہذا بجائے ان ترددات کے جو تعلقات دنیوی سے لاحق ہوں اور جس سے روح کو صدمہ پہنچے خیالات دل خوش کن کا حالی خاطر رہنا اس سے بدرجہا بہتر ہے کہ غم رہے، چاہتا ہوں کہ زمانہ بقائے زندگانی آسانی کے ساتھ ختم ہو۔ اور ہر وقت کی پریشانیوں سے نجات حاصل کروں جو باعث کاہیدگی جسم و جان متصور ہے۔

بیوی کی یاد | ۲۰ر مارچ ۱۹۰۵ء۔ ماہ جون ۱۹۰۴ء جب سے اہلیہ مرحومہ کی حالت غیر شروع ہوئی اور اُس کے بعد ۲۵ر جولائی ۱۹۰۴ء کو اُن کا انتقال ہو گیا اُسی روز سے

میرا دلی صدمہ کسی وقت دفع نہیں ہوتا، چین و آرام بالکل جاتے رہے، اگرچہ بظاہر میں ذاتی مفاتی و سرکاری کاروبار انجام دیتا رہتا ہوں لیکن دلی شگفتگی مفقود ہے۔

۸ رجون ۱۹۰۵ء میری طبیعت کا چند روز سے عجیب حال ہو گیا ہے، نہ تو اپنی جسمانی آسائش و آرائش کا کچھ خیال ہے اور نہ تبدیل لباس کو جی چاہتا ہے اور نہ کہیں جانے اور نہ کسی سے ملنے کی کچھ خواہش، اگر صبح کو کنگھا نہیں کیا تو تمام دن اس کا خیال ہی نہیں ہوتا، اور چنداں کسی حصول اعزاز و دولت کی خواہش نہیں، ہاں جو کام سرکاری آیا وہ ضرور کر دینا ہوتا ہے اس میں کسی طرح کا توقف ہونے نہیں پاتا کہ اس کی ذمہ ذمہ داری ہے۔

دوست کا مشورہ | ۱۱ رجون ۱۹۰۵ء۔ آج میں واسطے ملاقات راجہ درگا پرشاد صاحب تعلقہ دار کے گیا۔ جناب موصوف چوں کہ میرے دلی خیر طلب ہیں مجھ سے فرمایا کہ آپ سے میں چند مرتبہ کہہ چکا ہوں کہ آپ عقد ثانی کر لیویں لیکن آپ کچھ خیال نہیں کرتے ہیں یہ امر آپ کی صحت و تندرستی کے واسطے سخت مضر ہے بدون عورت کے انسان کی دلچسپی نہیں ہو سکتی۔ انسان کو چاہیے جیسا کوئی رنج و ملال و افکار دامن گیر ہو لیکن جس وقت عورت سے سامنا و بات چیت ہوئی فوراً کل رنج و غم غلط ہو جاتا ہے۔ میں کہہ سکتا ہوں کہ جب میری دوسری زوجہ نے انتقال کیا تو مجھے سخت پریشانی کا سامنا تھا اور میں اکثر اوقات دفور رنج و الم سے رویا کرتا تھا حتی کہ خیال بیماری دق کا پیدا ہو گیا تھا لیکن جب میں نے تیسری شادی کر لی تو وہ کل شکایت و رنج دفع ہو گیا اور اب میں نہایت اچھی حالت میں زندگی بسر کر رہا ہوں اور اگر کسی تردد وغیرہ کے وقت گھر میں جاتا ہوں تو وہاں پہنچتے ہی سب فکریں جاتی رہتی ہیں اور ہمیشہ ان کی

صحت وسلامتی کے لئے پاٹ کرایا کرتا ہوں جس کے واسطے خاص ایک پنڈت مقرر ہے لہذا میں آپ کو براہ محبت واتحاد کے مجبور کرتا ہوں کہ اگر آپ اپنی بقیہ حیات خوشی سے بسر لے جانا جائز رکھتے ہوں تو آپ جلد عقد ثانی کا کفو یا غیر کفو میں بندوبست کریں، اپنی راحت مقدم ہے۔ لڑکے لڑکیاں سب اپنے مطلب کے ہوتے ہیں، دنیا میں اگر کوئی دلی خیر خواہ ہے تو صرف اپنی عورت ہی ہے، اگر آپ ایسا نہ کریں گے تو چند روز میں آپ کی حالت رنج وغم میں بالکل تباہ وابتر ہو جائے گی۔ اس میرے کہنے پر آپ ضرور عمل کریں۔ میں نے جواب میں کہا کہ "اس بارے میں میں کسی اور روز آپ سے ملاقات کر کے عرض کروں گا"، فرمایا کہ "میں خود کسی روز واسطے تصفیہ اس امر کے آپ کے مکان پر آؤں گا"

جہاز کی متلی | ۲۱ جولائی ۱۹۰۵ء۔ جہاز کی سواری میں اکثر آدمیوں کو متلی ہوتی ہے، اس کا علاج یہ ہے کہ ایک آنکھ میں پٹی باندھ لی جاوے تو جلد آرام ہو جاتا ہے (از اودھ اخبار)

نیرنگی زمانہ | ۱۷ دسمبر ۱۹۰۵ء۔ زمانہ کی نیرنگیاں دیکھ رہا ہوں جو عجیب وغریب حالت سے چل رہا ہے کبھی دوست بشکل دشمن نظر آتے ہیں اور کبھی دشمن دوستی کا اظہار کرتے ہیں اعزا و لڑکے بالوں کی نظریں کبھی موافق کبھی مخالف پڑتی ہیں، غرض دنیا کا عجیب رنگ ہے اور کوئی ذاتی خیر خواہ دکھلائی نہیں پڑتا، خوش نصیب وہی شخص ہے جو باعزت و آبرو اس دنیا کو خیرباد کہے لہذا میری بھی دعا ہے کہ اس دنیا سے نکوئی کے ساتھ اٹھ جاؤں کہ اب کوئی حوصلہ باقی نہیں ہے۔

عقد بیوہ رائج کیا | ۲۵ جنوری ۱۹۰۶ء۔ چونکہ یہ رسم (عقد ثانی نواسی خود) خلاف رواج و مطابق سنت نبوی رسول پاک کے اختیار کی، اس وجہ سے کل اکابر و ہمسر و نوجوانان قصبہ ہذا بہت خوش ہوئے اور میرے حق میں دعائے خیر کی کہ میں نے رسم قبیح کو دور کر کے

سنتِ نبوی کو تازہ کیا اور اکثروں نے دعائے خیر کی کہ مجھے خدا ہر قسم کی برکت دے چونکہ یہ کارِنمایاں مجھ سے وقوع میں آیا جس کا رواج مطلقاً قصبہ ہٰذا میں نہیں لہٰذا مجھے امید ہے کہ اب اہل قصبہ میری تقلید کریں گے۔

نئی پود | ۹/ فروری ۱۹۰۶ء۔ جہاں تک میں نے غور کیا ہے اس زمانہ کے نوجوان لڑکے اپنی تیز مزاجی کی وجہ سے کہتے کچھ ہیں لیکن کرتے کچھ بھی نہیں، دوسرے غیر مہذب ہیں کہ اپنے اکابر کو نگاہِ حقارت سے دیکھتے ہیں اور ان کو بیوقوف سمجھتے ہیں حالانکہ خود کچھ کرنے کا ارادہ نہیں کرتے اور ان ہی کی جائداد پر چاہے وہ تھوڑی کیوں نہ ہو تکیہ کرنا پسند کرتے ہیں اور باتیں اس قسم کی کرتے ہیں کہ ان سے بڑھ کر دوسرا عقلمند نہیں، مجھے خوب یاد ہے کہ میں اپنی نوجوانی کے زمانہ میں اپنے بزرگوں کے علاوہ غیر اشخاص کو بھی جو مجھ سے سن میں بڑے ہوتے تھے سبقت سلام میں کیا کرتا تھا اور ان کو نگاہ بزرگی سے دیکھتا تھا اور اس وقت کے نوجوان عموماً دیرینہ لوگوں سے منتظرِ سلام رہتے ہیں۔ میرے خیال میں یہی ان کی علامت بدبختی کی ہے بقول شخصے کہ "با ادب بانصیب بے ادب بے نصیب"!

ناامیدی | ۲۸/ اکتوبر ۱۹۰۶ء۔ مجھے اپنے خدا سے بڑی بڑی امیدیں تھیں اور جب میں شب کو اس کی درگاہ میں اپنے حصول مطالب کی دعا کرکے سوتا تھا اور خوابہائے خوش میرے مشاہدہ میں آتی تھیں تو مجھے مرتبہ یقین کا حاصل ہوتا تھا کہ میں اپنے مقاصد میں ضرور کامیاب ہوں گا لیکن افسوس کہ اب میری تقدیر ایسی کمی کر رہی ہے کہ کوئی آرزو پوری ہوتی معلوم نہیں ہوتی، واللہ یفعل ما یشاء۔

بیوی کی یاد | یکم جنوری ۱۹۰۸ء۔ اگرچہ مسماۃ شمس النساء میری زوجہ کی وفات کو تین برس دو ماہ گزر چکے ہیں لیکن جب ان کے افعال و حرکات شائستہ یاد آتے ہیں تو طبیعت کو

سخت ملال ہوتا ہے مگر مجبوری ہے کہ مشیت ایزدی میں کوئی دخل نہیں جہاں ۴۴ سال عیش و عشرت میں گزرے وہاں اب پریشانی کا سامنا پیش آرہا ہے اور یہ رنج و غم تاحیات فراموش نہیں ہو سکتا۔

افسانۂ خواب | ۴ رفروری ۱۹۰۸ء میں چند سال سے خواب ہائے خوش مشمولۂ بہبودی خود دیکھا کرتا ہوں جس کی تعداد آج تک ۹۶ ہے لیکن افسوس کہ اس وقت تک کسی ایک کا بھی ظہور نہیں ہوا اور نہ میرا خواب اکثر سچا ہوا کرتا تھا اس وجہ سے اس پر مجھے اعتبار رہتا اور میں اُسے بعد بیداری اپنے روزنامچہ میں قلمبند کر لیا کرتا تھا اور اب بجز اس کے میں کچھ نہیں کہہ سکتا، جہاں میری عیش و آرام و زمانہ فلاحیت کا گزر گیا وہاں خواب بھی راست نہیں آتے اور رات دن میں مجھے پانچ منٹ کی بھی خوشی نصیب نہیں ہوتی اللہ تعالی میرے حال پر رحم فرمائے۔

تعزیت کا طریقہ | ۲۱ راگست ۱۹۰۹ء ....... چونکہ عموماً رواج یہ ہے کہ جب کوئی شخص برسم تعزیت کسی غمزدہ کے پاس جاتا ہے تو متوفی کے اوصاف حمیدہ ظاہر کرکے اس کے غم کو تازہ اور اس کے زخموں پر نمک چھڑکتا ہے جس سے وہ بہت متاثر ہو کر پریشان ہو جاتا ہے لیکن میں اس کے بالکل خلاف ہوں اور غمزدہ کو زیادہ ملول کرنا ہرگز پسند نہیں کرتا بلکہ اس کے پاس جا کر اِدھر اُدھر کی باتیں کرتا رہتا ہوں تاکہ اس کے خیالات جو غم آلود ہیں وہ بالکل دفع ہو جائیں۔

حقیقت نجوم | ۱۸ دسمبر ۱۹۰۸ء۔ اس مہینہ دسمبر میں اگرچہ میرے زائچہ میں سب ستارے عمدہ حالت و خوشی میں بیٹھے ہوئے ہیں اور چار خراب مقام پر بیٹھے ہوئے ہیں اور زہرہ و مشتری کا اتصال ہے لیکن کوئی نفع میری ذات کو نہیں پہنچا بلکہ اکثر تردد است لاحق رہے

اس سے بخوبی ہویدا ہوتا ہے کہ جو مشیت ایزدی ہے وہی ہوتا ہے نشست ستاروں کی کوئی چیز نہیں ہے بلکہ اکثر تحریر ہوا ہے کہ نشست ستاروں کی خراب ہے اور بہبودی حاصل ہوئی۔ اس سے بہتر یہ ہے کہ انسان مشیت الٰہی پر بھروسہ رکھے جو اس کا منشا ہے وہی ہوتا ہے۔ واللہ یفعل ما یشاء علم نجوم دل بہلانے کے واسطے اچھا ہے۔

امید و بیم | ۸ رجولائی ۱۹۰۹ء منجملہ میں اپنی تین خواہشوں (د)، (ح)، (ش)[۵] کے کس خواہش میں میں کامیاب ہوں گا جس کا مشاہدہ مجھے خواب میں ہو، یہ خیال کرکے سویا، شب آخر کو میں نے خواب میں دیکھا کہ میں (د) کی قربت سے کامیاب ہو رہا ہوں جس کو میں نے بخوبی تمام مشاہدہ کیا، خدا کرے یہ خواب راست آوے اور اس مشاہدہ کا ظہور بوجہ احسن ہو، آمین ثم آمین

۱۲ رجولائی ۱۹۰۹ء۔ جب زمانہ موافق آتا ہے ...... تو پردۂ غیب سے اس کے ایسے اسباب وسامان پیدا ہو جاتے ہیں ........ جو انسانی وہم وگمان سے باہر نظر آتے ہیں اور انسان اس کے مطابق عمل کرنے کو آمادہ وتیار ہو جاتا ہے ....... لیکن یہ امر ایسی مستقل مزاجی کا ہے کہ اس پر انسان قائم نہیں رہ سکتا اور استقلال ہاتھ سے جاتا رہتا ہے جس سے مجبوری ہے کہ اس کا کوئی چارہ نہیں۔

۲ راگست ۱۹۰۹ء۔ باوجود بیم ظہور نا امیدیوں کے میں اکثر اپنی خیالی امیدوں سے باز نہیں آتا اگرچہ بخوبی جانتا ہوں کہ اب میرا کوئی زمانہ خوشی ومسرت کا نہیں آسکتا

---

۵ ۱۹۰۹ء میں مولوی صاحب کے خاندان میں تین خوش سلیقہ اور متمول بیوائیں موجود تھیں جن کے نام ان حروف سے شروع ہوتے تھے، گمان یہ کہتا ہے کہ شاید مولوی صاحب ان میں سے کسی کے ساتھ عقد ثانی کرنا چاہتے ہوں لیکن اس قسم کی کوئی تحریک خود انھوں نے نہیں کی ممکن ہے کہ اس کی تحریک دوسری جانب سے چاہتے ہوں مگر یہ سب قیاس ہے یقینی طور پر ان حروف کے اشارے سمجھ میں نہ آسکے۔ (ن)

لیکن یہ میری محض نافہمی ہے جو موہوم باتوں میں مستغرق رہتا ہوں، لہذا میں درگاہ رب پاک میں ملتجی ہوں کہ جو امر اُس کی مشیت میں بحق مجھ گنہگار رشد نہیں ہے اس کے خیالات میرے دل پر حاوی ہونا باعث کمال رنج و ملال کا ہوتا ہے، خدا اُن کو میرے دل سے دفع فرمائے جو بتدریج باعث میرے اطمینان کا ہو سکتا ہے ورنہ امید بیہم کی حالت سخت پریشان کن ہے۔ اے خدا میرے حال پر رحم فرما اور خیالات فاسد دل خوش کن میرے دل سے دور کر جو غیر ممکن الوقوع ہوں۔

۲۵ راگست ۱۹۰۸ء۔ میری تپش قلب موقوف نہیں ہوتی، خیال ہوتا ہے کہ یہ امر باعث تپش فریقین[1] ہے لیکن ظہور اس کا خیلے محالات سے ہے

از جاں خیال آں قد رعنا نمی رود        نقش خیال او ز دل ما نمی رود

یہ شعر مجھے ایسا پیارا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی وقت دل سے فراموش نہیں ہوتا خیال ہے کہ یہ باعث سفر دراز کا ہوگا، اگرچہ میں تجویز کرتا رہتا ہوں کہ اس خیال محال کو اپنے گوشۂ خاطر میں جگہ نہ دوں اور اس سے علیحدگی اختیار کروں مگر مجبور ہوں کہ وہ کوئی وقت دفع نہیں ہوتا اور بے قرار کرنے سے باز نہیں رکھتا اور بعض وقت اُس کی تپش ایسی ہوتی ہے کہ نوبت از خود رفتگی پیدا ہو جاتی ہے اور کسی طرح معقول سے وہ دفع نہیں ہوتا اور بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ایک روز ضرور کوئی رنگ لانے والا ہے جس کا انجام میری سمجھ میں کچھ نہیں آتا کہ کیا ہونے والا ہے......

......چونکہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ میں تنہا اس خیال کا مؤید نہیں ہوں بلکہ دوسری جانب سے کوشش اس بارہ خاص میں ضرور ہے ورنہ صرف میرا تنہا خیال اس قدر عزیمت دور دراز کس طرح گوارا کر سکتا، ایک ہاتھ سے تالی نہیں بج سکتی۔ مگر اس بات کا

[1] دیکھئے نوٹ ص ۱۸۸

دریافت ہونا محالات سے ہے کہ دوسری جانب بھی اس کی خلش ہے کہ نہیں۔ اگرچہ میں ایک دو دن اس خیال غیر ممکن الوقوع کو اپنی طبیعت سے دور رکھنا ضروری جانتا ہوں لیکن اس کی تپش ہوتی ہے تو میں تابدستے باہر ہو کر تمام تر اسی جانب مائل ہو جاتا ہوں اللہ تعالیٰ مجھے ہدایت نیک دے جس پر عمل کروں اور وہی رائے اختیار کر دوں جو براہ راست اور میرے حق میں فائدہ اور مسرت افزا ہو آمین ثم آمین

۲۹ر اگست ۱۹۰۹ء۔ امیدی و ناامیدی یہ دونوں حالتیں ایک دوسرے سے متناقض ہیں دنیا میں امید ایک ایسی شے ہے کہ جو انسان کو ہر ایک قسم کی توقع دلاتی رہتی ہے جس سے اُس کا استقلال گھٹنے نہیں پاتا۔ کبھی یہ امید پائی جاتی ہے کہ میں اپنے ارادوں میں بہرہ ور ہوں گا اور اُس کا خیالی ظہور۔ اس نہج کا ہوتا ہے کہ گویا ہر قسم کی آرزوئیں پوری ہو رہی ہیں اور خواہش دلی کا تکملہ بوجہ احسن حاصل ہے اور اس وقت ہر نہج کے کوئی ارمان اُٹھا نہیں رہتے لیکن چونکہ یہ خیالی منصوبے ہیں اس وجہ سے اس کا قیام چند گھنٹے سے زائد کسی طرح قائم نہیں رہتا اور جس وقت ناامیدی کا دور دورہ ہوتا ہے تو وہ ایسا دل شکن ہوتا ہے اور اُس سے ایسی بے قراری رونما ہوتی ہے کہ ہر ایک شغل نگاہِ نفرت سے دیکھا جاتا ہے اور کسی کام میں جی نہیں لگتا اور حالت پریشانی اس قدر مسلط ہو جاتی ہے کہ دنیا وما فیہا کے تعلقات بالکل ہیچ نظر آتے ہیں اور موت کو زندگی پر ترجیح ہوتی ہے خدا نہ کرے کہ کوئی شخص ایسی حالتوں میں مبتلا ہو کہ جو سلسلہ حیات کو تلخ اور حوصلہ افزا باتوں کو نیست و نابود کرنے والا ہے، مقام غور ہے کہ جس کسی کو سالہا سال سے چندے ایسا سابقہ پڑ رہا ہو وہ کیسے اپنی عمر کا قیمتی حصہ خوش حالی سے بسر کئے جائے۔

۳۱ راگست ۱۹۰۹ء۔ میرا معاملہ متعلقہ ذات خاص کچھ ایسا دشوار ہے کہ اس کا کچھ انجام خوش نظر نہیں آتا اور معلوم ایسا ہوتا ہے کہ وہ کسی نہج سے طے نہ ہو سکے گا اور کیوں کر ہو جب کہ اس کا کوئی سامان بظاہر نظر نہیں آتا۔ بعض وقت یہ شعر حافظ شیرازی کچھ تسکین دہ ضرور ہوتا ہے۔ ؎

گرچہ منزل بس خطرناک است و مقصد ناپدید

ہیچ راہے نیست کو را نیست پایاں غم مخور

مگر دوسرے وقت اس کا کوئی اثر باقی نہیں رہتا اور بلحاظ حالات موجودہ آثار توقع مطلقاً نسیاً منسیاً ہو جاتے ہیں۔ خدا نہ کرے کہ مثل میرے کوئی شخص توہمات غیر متوقع میں مبتلا ہو جس کا کوئی انجام ہی نہیں مشیت ایزدی یہ ہی ہے کہ میں انھیں خیالات میں مستغرق ہو کر ایک روز شاید اس دار ناپائیدار کو خیرباد کہوں۔

علالت | ۲۸ راکتوبر ۱۹۱۱ء۔ بوجہ شکایت ہیتی و کمزوری خود سات بجے شام سے ۹ بجے تک دو گھنٹے رات گزارنا نہایت دقت معلوم ہوتی تھی یا تو نیند اپنا غلبہ کرتی تھی یا خیالات پریشانی افزا حالی خاطر ہوا کرتے تھے لہذا بہ نظر مناسب میں تین روز سے قصہ حاتم طائی ۔ بجے سے ۸ بجے تک سنا کرتا ہوں جو جان علی خدمت گار پڑھتا ہے جس سے طبیعت کو فی الجملہ دل بستگی ہے۔

علیہ مناجات از دوست | یکم نومبر ۱۹۱۱ء۔ مناجات مصنفہ راجا درگا پرشاد صاحب تعلقہ دار سندیلہ: ؎

شافیٔ مطلق شفایم دہ شفا — خلعتِ صحت ز شفقت کن عطا

بندۂ ناچارم و ہم خستہ دل — صد درِ رحمت برُوئے من کشا

سیل اندوہ و الم از سر گزشت — کشتی ام را شو خدایا ناخدا

مخزن عصیانم اے آمرزگار — عفو فرما ہر گناہ و ہر خطا
در خیال و یاد خود مدہوش کن — مظہرؔ آشفتہ دل را شاد کن
دانش پُر کن ز نقدِ مدعا!

ملالت | ۲۲ر دسمبر ۱۹۱۱ء۔ شب گزشتہ کو شاید ایک یا دو مرتبہ مجھے بدخوابی ہوئی ہوگی۔ ورنہ میں قریباً سات گھنٹہ بمقابلہ شب پیوستہ غریق نیند سویا مگر یہ غریق نیند سلسلہ وار نہیں تھی بلکہ ایک یا دو گھنٹہ سو گیا، اس کے بعد جگ پڑا۔

یہ رات چنداں مجھے تکلیف سے نہیں گزری البتہ فی الجملہ کھانسی کی شکایت پیدا ہوگئی جو خشک قسم کی کھانسی کے ساتھ میں تھی اخراج کف کا نہیں ہوتا تھا۔ میں چھ بجے صبح کو اٹھا ہوں گا جو طبیعت مری جاتی تھی اور اجابت بھی کسی قدر ہوتی رہی، اخراج بھی مواد کا بلا تکلف ہوتا رہا لیکن اس سے کم ہوا جو کل یا پرسوں ہوا تھا اور میرے داہنی جانب کا ورم اعضا تو کل ہی جاتا رہا اور بائیں جانب کا باقی تھا، بائیں جانب میں جہاں تک خیال کرتا ہوں اب کچھ کچھ تحلیل ہوگیا ہے اور ہوتا جاتا ہے۔

۲۳ر دسمبر ۱۹۱۱ء۔ جو ایک سو روپیہ میرا، بابو جانکی پرشاد صاحب وکیل ہردوئی کے پاس باقی تھا وہ بہت اصرار کے ساتھ آج وصول ہوا جس کا عندالطلب رقعہ بابو صاحب نے لکھ دیا ہے اور دو برس کامل کے بعد اس کی وصولی ان کی وعدہ خلافی کے بعد عمل میں آئی۔

چونکہ راجا درگا پرشاد صاحب مدرسہ انگریزی کا روپیہ کسی وجہ خاص سے اپنے اہتمام میں رکھنا چاہتے ہیں لہذا انھوں نے مجھے یہ تحریری اطلاع دی ہے کہ جس قدر روپیہ مدرسہ انگریزی بابت چندہ کے واجب الوصول ہو اور جس قدر روپیہ گرنٹ

بنک کے ذریعہ سے واجب الادا ہو وہ مجھے بھیجدیا جائے چنانچہ آج اس کا حساب کیا گیا تو ایک ہزار ایک سو تین روپیہ تین آنہ ایک پائی کی تعداد نکلی وہ ذریعہ دزیر علی دار وغہ ارسال کرتا ہوں کیونکہ رقم مذکورہ بھی میرے پاس موجود تھی لہذا اسی وقت راجہ صاحب موصوف چیرمین مدرسہ مذکور کو بھیجدی اور باضابطہ رسید اُن سے حاصل کرلی۔

۲۴ر دسمبر ۱۹۱۱ء صبح۔ کل میری طبیعت خوش خام کو نہ تھی اور ہیتی کی شکایت زیادہ ہے اور رات کو تخیر بھی کچھ تیزی کناں جس سے مجھے انواع واقسام کا اندیشہ ہے کہ آج رات کو شب سینچر شروع ہوگی اور سینچر میری اولاد کے حق میں کچھ مفید نہیں ہے لہذا مجھے اندیشہ تھا کہ آج کی رات میرے حق میں مفید نہ ہوگی اور عجب نہیں کہ مشکلات درپیش آئیں چنانچہ یہی حالت رات کو رہی کہ مجھے بوجوہ نیند کم آئی اور شاید ۴ گھنٹہ سے زیادہ نہ سو سکا ہوں برخلاف اس کے کہ میں قبل اس کے کم سے کم سات گھنٹے سوتا تھا اور دن کو طبیعت بہت صاف ہوتی تھی لہذا شب کو میرے چاروں لڑکے براہ ہمدردی میرے کمرۂ شب باشی میں رہے اور مولوی خلیل الدین نے بھی اس میں قیام کیا یعنی بیٹھے رہے اور شیخ سخاوت علی میرے کارندہ بھی میرے مکان ہی میں رہے اور میری حالت موجودہ کو دیکھتے رہے اگرچہ کچھ ایسا تغیر میری ذات کو پیش نہ آیا جس سے مجھے بہت پریشانی لاحق ہوتی لیکن یہ ضرور ہوا کہ نیند نہ آنے سے مجھے بہت بڑی پریشانی لاحق رہی اور تمام رات کھانسی بذریعہ ہچکی آتی رہی اور چند قسم کی ادویات یونانی استعمال ہوئیں جن سے شکایت ہائے لاحقہ دفع نہ ہوئی اور دو مرتبہ پانچ پانچ قطرے دوا ڈاکٹر برمن ساکن کلکتہ کی مجوزہ میں نے تھوڑے تھوڑے پانی میں پیے، اگرچہ وہ بیماری دمہ کیلئے بہت مفید ہے استعمال میں لایا۔ مگر اس سے دیر میں فائدہ نظر آیا اور آج صبح کئی گھنٹے نیند کی

---

۱؎ راجہ صاحب نے محسوس کرلیا تھا کہ اب مولوی صاحب جانبر نہ ہوسکیں گے اسی لئے یہ رقم ان سے منگوالی (ن)

پریشانی برداشت کرکے میں اٹھا اور جب حکمائے مدنانی حکیم ظہور الحسن و حکیم اخلاق حسین نے مجھے دیکھ لیا تب میں نے چاہا کہ میں سو رہوں لیکن افسوس کہ نیند نہ آسکی۔ اگرچہ اس رات کو میں اپنی دنیائے دوں کو نہ چھوڑ سکا لیکن تاہم یہ رات پریشانی سے گزری۔

وفات مولوی مظہر علی صاحب ۲۴ دسمبر ۱۹۱۱ء۔ آج سہ پہر کو بوقت ۳ بجے شام کے (مولوی سید مظہر علی صاحب ولد سید مظفر علی صاحب) راقم روزنامچہ ہذا نے بعارضۂ ضیق النفس اس دار فانی سے رحلت فرمائی اور بوقت شب ۸ بجے اپنی پھلواری میں حسب وصیت خود دفن ہوئے۔ اپنی قبر کے لئے پتھر عرصہ سے منگا کر رکھ لیا تھا اسی کی قبر درست کرائی گئی۔ اور اسی میں مدفون ہوئے۔ ہم لوگوں کو نہایت سخت صدمہ ہوا اور ان کی ذات والا صفات سے ہر قسم کا اطمینان تھا۔ اپنی زندگی میں صاحب روح نے بڑی ترقی نمایاں کی، عزت و وقار کو افزونی رہی، جائداد کو ترقی دی، مکان قیام بہت وسیع تعمیر کرایا اور متعدد دوکانات بنوائیں۔ مکانات رعایا بھی کئی موجود ہیں۔ باغات اپنی ذات سے قصبہ ہذا میں اور نیز دیہات میں نصب فرمائے، غرضکہ تا بہ زیست اپنی خوش اقبالی سے بہت عروج کی حالت بسر کی جس کی کیفیت ان کے روزنامچہ سے ظاہر ہے، خدا غریق رحمت کرے۔ فقط

مرقومہ مجتبیٰ علی



# تاریخ وفات مولوی مظہر علی مرحوم

## از راجہ درگا پرشاد صاحب مہر

مولوی مظہر علی مہر سپہر مردمی — نیک طینت نیک طبع و نیک خو نیکو شعار

دوئی ماہ محرم بود ایام عزا — کرد زیں دار فنا رحلت سوئے دار القرار

گرد تا بوتش بجوم اجر کار نیک بود — شان رحمت در پیش جوش شفاعت بیشمار

حسرتا دامن کشاں از صحبت یاراں گزشت — وا دریغا کایں فراق دائمی کرد اختیار

مخزن اخلاق و خوبی بود ذات پاک او — بود در عقل و فراست انتخاب روزگار

حلم بود اورا انیس و صبر بود اورا ندیم — بود طبعش مستقل ہم بود عہدش استوار

صد چراغ دانش ادا فروخت در بزم خرد — کرد در چشم جہاں صد گونہ حاصل اعتبار

در زماں فکرما را بود یارے دل نواز — در ہجوم انتشارم بود دائم غمگسار

بہر سال انتقالش مہر چوں نمود غور — در زمان اضطراب و در اوان انتشار

از سر افسوس گفتم سید مظہر علی — سال ہجری گشت زیں الفاظ بحرش آشکار

۱۲۲۲

چوں سن عیسی بجست الطبع در طرز جلی

یک ہزار و نہ صد و دہ یک ۹۰ آمد در شمار

# اشاریہ

جغرافیہ سندیلہ | قصبہ سندیلہ میں مسلمانوں کی آبادی زیادہ تر مخدوم سید علاء الدین (م ۶۹۰ھ ـ ۷۹۴ھ) خلیفہ حضرت نصیر الدین چراغ دہلی کے ورود سے ہوئی، بلکہ وہاں کے مسلمان تو کہتے ہیں کہ یہ قصبہ انھیں کا بسایا ہوا ہے لیکن اس بارے میں اختلاف رائے ہے قصبہ سندیلہ، اسٹیشن سندیلہ کے شمال میں واقع ہے، آبادی اسٹیشن ہی سے شروع ہوگئی ہے۔ وسط قصبہ میں خاص بازار یا صدر بازار کی سڑک ہے۔ سڑک کے پچھم میں اشراف محلہ آباد ہے جسے مخدوم صاحب مذکور کے خاندان کے ایک بزرگ شیخ المشائخ سید حسن میاں (۹۳۲ھ تا ۹۹۱ھ) نے سنہ ۹۸۲ھ میں بسایا تھا، مولوی صاحب اور ان کے خالو سید فضل رسول اور دیگر اولاد مخدوم صاحب مذکور زیادہ تر اسی محلہ میں رہتی تھی، یہ لوگ قصبہ میں مخدوم زادے کہلاتے ہیں۔

اشراف محلہ کا شمالی حصہ محلہ ملکانہ کہلاتا ہے۔ جنوبی حصے میں کسانوں کا محلہ یا کسان ٹولہ ہے۔ مغربی حد پر شیرہ حوض (دراصل شیریں حوض) کا میدان، عیدگاہ۔ دہبی کا تالاب اور تالاب کربلا ہے۔

صدر بازار کے پورب میں محلہ جات منڈئی، مہتوانہ، موسی پور اور درگاہ ہیں ان محلوں میں چودھریوں کے خاندان آباد ہیں۔ راجہ درگا پرشاد بھی محلہ مہتوانہ میں رہتے تھے۔ درگاہ میں مخدوم صاحب مذکور کا مزار ہے اور انھیں کے عہد کی بنی ہوئی مسجد ہے

یہ دونوں عمارتیں فیروز تغلق نے بنوائی تھیں۔

ریلوے اسٹیشن کے دکھن کی طرف تحصیل سندیلہ کا دفتر ہے اور اس کے قریب ہی سید فضل رسول (مولوی صاحب کے خالو) اور سید فضل حسین کا مقبرہ ہے اور ایک کوٹھی مع باغ اسی خاندان کی ملک ہے۔ اس خاندان کے موجودہ فرد سید اعزاز رسول صاحب ایم۔ایل۔اے ہیں۔ کچھ آگے بڑھ کر مولوی مظہر علی صاحب کا باغ ہے جس میں ان کی قبر بھی ہے اُس کے آگے جنوب ہی میں مواضعات مخدوم پورہ، ملیاآں، کدآری وغیرہ ہیں جن کا ذکر روزنامچہ ہذا میں آیا ہے۔

خود مولوی صاحب کی زمینداری کے مواضعات کمال پور اور گھوگیرہ سندیلہ سے کوئی آٹھ دس میل کے فاصلہ پر پچھم کی طرف تھے۔ ضلع ہردوئی کی دیگر تحصیلیں علاوہ سندیلہ کے شاہ آباد۔ بلگرام اور تحصیل ہردوئی ہیں تحصیل سندیلہ بالکل دکھن میں ہے اس لئے اس کی سرحد ضلع اناؤ اور ضلع لکھنؤ اور ضلع سیتاپور سے ملتی ہے۔ ضلع اناؤ کے مواضعات گنج مرادآباد اور بانگرمئو اور تحصیل بلگرام کے ایک موضع ملانواں کا ذکر روزنامچہ ہذا میں آیا ہے۔ (ص ۵۰ و ۵۱) قصبہ دیوا یا دیوہ ضلع بارہ بنکی میں ہے۔ لکھنؤ سے ۴۲ میل پورب میں جہاں حاجی وارث علی شاہ صاحب کا مزار آج کل مرجع خاص و عام ہے۔

## مولوی صاحب کی اولاد

مولوی سید مصطفےٰ علی:- (۱۹۴۳-۱۸۶۳ء) مولوی مظہر علی کے سب سے بڑے بیٹے۔ ۱۹۰۱ء میں بیرسٹری پاس کی لیکن یہ پیشہ ان کی طبیعت کے خلاف تھا۔ سی۔پی میں دو چار سال پریکٹس کرنے کے بعد چھوڑ دیا اور گھر آگئے اور اپنے والد کی وفات کے بعد خانہ نشین ہوگئے اور زمینداری کی آمدنی پر گزران کرنے لگے۔ حصول علم کا بے حد شوق تھا۔ سارا وقت

کتب بینی میں فروغ ہوتا۔ ہر علم کی کتاب ان کی لائبریری میں موجود تھی۔ بیوی اور جوان اولادیں ان کے سامنے ختم ہو گئی تھیں اس لئے دنیا میں کوئی دلچسپی نہیں رہی تھی محض کتب بینی سے وقت کاٹتے تھے۔ بڑے پابند اوقات آدمی تھے، زبان، فلسفہ اور سائنس سے زیادہ شغف تھا۔

مولوی سید مجتبےٰ علی (۱۸۶۷-۱۹۳۲ء) مولوی مظہر علی کے دوسرے بیٹے۔ نہایت متقی و پرہیزگار بزرگ تھے۔ مذہب اور تصوف سے بے حد ذوق تھا۔ حافظ کرم احمد صاحب کے مرید اور خلیفہ تھے ساری عمر عبادت و وظائف اور دین داری میں گزری۔ ذریعہ معاش زمینداری تھا، دو بیٹے یادگار چھوڑے ایک سید مرتضیٰ حسین جو اب بھوپال میں مقیم ہو گئے ہیں اور دوسرا یہ راقم الحروف۔

مولوی سید ارتضیٰ علی (۱۸۷۱-۱۹۴۶ء) مولوی مظہر علی کے تیسرے بیٹے۔ ایف۔ اے تک انگریزی پڑھی تھی کچھ دنوں سندیلہ میونسپلٹی کے سکریٹری بھی رہے تھے لیکن عمر کا زیادہ حصہ سیر و سیاحت میں گزرا۔ آخر میں خانہ نشین ہو گئے تھے۔ دو بیٹے سید التجا حسین و سید اقتدا حسین یادگار چھوڑے جو سندیلہ ہی میں رہتے ہیں۔

مولوی سید مرتضیٰ علی (۱۸۷۳-۱۹۱۹) مولوی صاحب کے سب سے چھوٹے بیٹے۔ بیرسٹری پاس کرنے کے بعد چند سال شاہجہاں پور میں پریکٹس کی، پھر ریاست بھوپال میں ملازمت کر لی تھی جہاں انھوں نے بہت ترقیاں کیں۔ آخر میں بھوپال ہائی کورٹ کے جج ہو گئے تھے۔ ایک دن حسب معمول ورزش کر رہے تھے کہ دفعتاً دماغ کی رگ پھٹ گئی اور اس طرح اچانک وفات پائی۔ ایک بیٹی اور دو بیٹے سید سلطان علی و سید سلیمان علی یادگار چھوڑے جو اب ریاست بھوپال ہی میں اقامت پذیر ہو گئے ہیں۔

افضلاً: (۱۸۷۰ء-۱۹۴۴ء) مولوی صاحب کی سب سے بڑی بیٹی۔ قریبی عزیزوں میں سے سعید الدین صاحب بیرسٹر مقیم ساگر (سی۔ پی) کو بیاہی گئی تھیں۔ ان کے دو بیٹے اندور مقیم ہو گئے تھے وہیں وفات پائی اور بیٹی ساگر ہی میں رہتی تھیں اور اب ان کے بیٹوں کی اولاد اور بیٹی سب پاکستان میں مقیم ہیں۔

انجمن النساء سماۃ افضلاً ہی کی ایک بیٹی جو کم سنی ہی میں بیوہ ہو گئی تھیں، مولوی صاحب نے عقد ثانی خلاف رسم زمانہ کرایا تھا، جس کا ذکر روزنامچہ میں موجود ہے۔

التفاتاً (۱۸۷۷ء- ) ان کی شادی مولوی صاحب نے اپنے حقیقی بھتیجے سید اصغر علی ولد سید اظہر علی سے کی تھی۔ ایک بیٹی یادگار چھوڑی تھی جس کی اولاد اب پاکستان میں ہے۔

جمیلاً (۱۸۸۴ء-۱۹۰۱ء) خیرآباد کے ایک رئیس سید اعجاز الحسن کے ساتھ عقد ہوا تھا۔ لاولد فوت ہوئیں۔

مقیماً (۱۸۸۷ء- ) خیرآباد کے ایک رئیس محمد ابراہیم مجی کو بیاہی گئی تھیں جو ریاست جوبٹ میں ملازم تھے۔ ان کی اولاد نرینہ اب پاکستان میں ہے، ایک بیٹی تھی، اُس کی اولاد سندیلہ میں ہے۔

منتظم حسین سید مصطفےٰ علی کے بڑے بیٹے، مولوی صاحب کے پوتے جوانی ہی میں بعارضہ دق وفات پائی۔

## ذکر دیگر اعزا و اکابران وغیرہ درج انتخاب روزنامچہ ہذا

منشی سید فضل رسول صاحب (۱۸۱۷ء-۱۸۷۹ء) مولوی مظہر علی صاحب کے حقیقی خالو، مخدوم زادہ جوانی میں نائب میر منشی ایجنٹ۔ جودھپور و اجمیر رہے، ۱۸۵۳ء میں ملازمت ترک کر کے اپنے وطن سندیلہ میں مستقل قیام اختیار کیا اور سرمایہ موجودہ سے متعدد مواضعات خرید کیے۔

منجملہ اُن کے ایک موضع جو نسہ (تحصیل ہردوئی میں) آباد کیا، جہاں کا مشہور آم ثمر بہشت آپ ہی کا ایجاد کیا ہوا ہے۔ اور تعلقہ دار جلال پور نامزد ہوئے۔ گورنمنٹ سے اختیارات فوجداری درجہ دوم و اختیارات مال و دیوانی بھی اپنے علاقے کے حاصل تھے۔ علوم متعارفہ عربی و فارسی و نجوم وغیرہ میں دستگاہ کامل تھی، اپنی فہم و فراست سے سرکار میں بڑا رسوخ حاصل کیا تھا۔ صاحب دیوان تھے واسطی تخلص کرتے تھے اور مظفر علی اسیر لکھنوی کے شاگرد۔ آپ کی عمارت مقبرہ سندیلہ میں آپ کی یادگار ہے۔

منشی سید فیض حسین صاحب (۱۸۴۹ء۔۱۹۰۱ء) | سید فضل رسول صاحب کے بیٹے۔ مولوی صاحب کے خالہ زاد بھائی، منکسر مزاج، ذی مروت اور خوش اقبال تھے۔

منشی سید التفات (وفات ۱۹۲۱ء) | سید فیض حسین کے بیٹے، شعر شاعری کا ذوق تھا، سالانہ مشاعرے کرتے تھے جن میں مشاہیر شعرائے اُردو شرکت کرتے تھے، آرزو لکھنوی سب سے پہلے آپ ہی زمرۂ مصاحبین میں ملازم ہوئے تھے۔ ہاشمی تخلص تھا اور آرزو کے شاگرد۔ آپ ہی کے بیٹے سید اعزاز رسول صاحب آج کل اسمبلی یو۔ پی میں ایم ایل اے ہیں۔

سید الطاف رسول | التفات رسول کے بڑے بھائی، بوجہ ضعف دماغی تعلقہ داری انھیں نہ ملی۔

سید امیر حسن | سید فضل رسول کے ایک بیٹے ایک کنیز کے بطن سے، غالباً ۱۹۰۵ء میں وفات پائی۔

حافظ کرم احمد صاحب | ایک نہایت متبرک خصائل و متوکل شخص تھے پہلے ضلع جالون وساگر وغیرہ میں بعہدۂ سررشتہ داری ملازم رہے پھر پنشن لے کر خانہ نشین ہوگئے تھے۔ آپ کے صدہا مرید سندیلہ و نواح سندیلہ میں تھے۔ ۱۸۸۸ء میں وفات پائی اور عرصۂ دراز تک

آپ کا سالانہ عرس قصبہ ہذا میں ہوتا رہا۔ مولوی صاحب نے اکثر کتب درسیہ آپ سے پڑھی تھیں۔ (دیکھو حالات غدر)

قاضی وجیہہ الدین (وفات ۱۸۷۹ء) | مولوی صاحب کے عزیز قریب تھے شیخ فریدالدین عطار کے نسل کا ایک خاندان سندیلہ میں پشتہا پشت سے آباد ہے قاضی صاحب اسی خاندان کے ایک فرد تھے۔ شاہی میں سندیلہ کا محکمہ قضا اسی خاندان کو تفویض ہوا تھا۔ قاضی وجیہہ الدین صاحب سلسلہ چشتیہ میں مرید تھے، سماع سے بہت شائق تھا۔ اپنے پیر کا سالانہ عرس بڑی دھوم دھام سے کرتے تھے۔ آپ کے خاندان کے ایک فرد قاضی رفیع الدین صاحب آج کل آپ کے جانشین ہیں۔

منشی فہیم الزماں صاحب (وفات ۱۸۹۰ء) | دیوان محمد علی صاحب باندہ کے نواسے، جو سندیلہ میں اقامت پذیر ہو گئے تھے۔ مولوی صاحب کی شادی آپ ہی کی بھانجی سے ہوئی تھی۔ اپنے زمانے کے مشہور رئیس تھے، علم تواریخ سے بے حد شغف تھا، اب آپ کا خاندان لکھنؤ میں اقامت پذیر ہے۔

حافظ شوکت علی صاحب | خلف چودھری مند علی صاحب جھتوانہ کے ایک باوضع اور خلق مجسم بزرگ تھے۔ پیروں سے معذور تھے لیکن علوم دینی میں اپنا نظیر نہ رکھتے تھے۔ ایک مدرسہ شوکت الاسلام جاری کیا تھا۔ جہاں بڑی دور دور سے طلبہ علوم دینی حاصل کرنے آتے تھے۔ مولوی صاحب نے بھی حافظ صاحب مرحوم سے کچھ عرصہ پڑھا تھا۔

منشی شمس الدین (وفات ۱۹۱۲ء) | سید فضل رسول صاحب کے چھوٹے بھائی، ابتداءً میر منشی ایجنٹ جودھپور رہے پھر یو۔ پی میں تحصیلدار بعد پنشن۔ کچھ عرصہ ریاست بلرام پور (اودھ) میں ملازم رہے ۱۸۸۶ء میں پنشن لے کر خانہ نشین ہو گئے تھے۔

منشی کرامت حسین (وفات غالباً ۱۹۲۶ء) | مولوی صاحب کے عزیز، محکمہ بندوبست میں منصرم و سربراہ کار رہ کر تحصیلدار ہو گئے تھے۔ پھر ڈپٹی کلکٹر۔

منشی سید عنایت حسین | مولوی صاحب کے دوستوں میں سے تھے۔ پہلے یو۔پی کے اضلاع میں ملازم رہے تھے پھر بھوپال میں صدر المہام ہو گئے تھے، وہیں دوسری شادی کی اور اقامت اختیار کی ان کی اولاد اب بھی وہیں ہے۔

محمد عربی | اپنے زمانے کے فیشن پرست نوجوانوں میں سے تھے، ذہین، تیز طبع اور خوش پوشاک، بیرسٹری پاس کر کے کچھ دنوں پریکٹس کی تھی مگر زیادہ عمر نہ ہوئی۔ آپ کے بیٹے انس عربی و احمد عربی اب مقیم سیتاپور رہیں آخر الذکر وہاں کے کامیاب وکیلوں میں سے ہیں۔

سید حافظ علی | مولوی صاحب کے عزیز اور پڑوسی ایف۔اے تک تعلیم تھی اس لئے اس زمانے کے بہت تعلیمیافتہ لوگوں میں سے سمجھے جاتے تھے۔ انگریزوں کو اردو پڑھاتے تھے۔ علوم سائنس سے بھی شغف تھا۔

منشی عزیز الدین (وفات ۱۸۸۷ء) | مولوی صاحب کے پڑوسی صوبہ سی۔پی میں بڑا نام پیدا کیا تھا۔ غدر میں انگریزوں کی بڑی رفاقت کی تھی اس کے صلے میں ایک بہت بڑا موضع اٹوا نامی ملا تھا۔ سندیلہ کے مشہور رئیسوں میں سے تھے، بعارضہ فالج قضا کی۔

منشی قبول احمد (وفات ۱۹۴۴ء) | خلف منشی عزیز الدین صاحب، بہت ذی ہوش، وجیہہ اور حکام رس آدمی تھے، بہت بڑے زمیندار، مولوی صاحب کے زمانے کے بڑے زیرک نوجوانوں میں آپ کا شمار تھا۔

چودھری عبدالباقی | اشراف محلہ کے ایک نامور رئیس اور بزرگ تھے۔ علوم متعارفہ میں ماہر مولوی صاحب کو بہ حیثیت ایک سینیئر طالب علم کے آپ نے بھی کچھ پڑھایا تھا۔ مولوی صاحب

سے بڑے مراسم اتحاد تھے۔

چودھری خصلت حسین (وفات ۱۹۳۳ء) | محلہ جھتوانہ میں ایک بہت بڑے تعلقدار تھے اور بڑے خوش انتظام، اودھ میں انجمن تعلقہ داران قائم تھی اس کے سکریٹری بھی عرصے تک رہے آخر میں خطاب راجگی بھی مل گیا تھا۔

چودھری محمد عظیم | چودھری خصلت حسین کے بیٹے، آنریری مجسٹریٹ بھی تھے۔ پورے ضلع ہردوئی میں آپ کا تعلقہ کا بلحاظ آمدنی دوسرا نمبر تھا۔ ۱۹۲۰ء میں دفعتاً انتقال کیا۔

چودھری محمد جان | خلف چودھری محمد عظیم صاحب۔

چودھری نصرت علی | ولد چودھری عظمت علی انجمن تعلقہ داران اودھ کے عرصہ تک سکریٹری رہے۔ بڑے وسیع الاخلاق اور ذکی الطبع لوگوں میں سے تھے۔ خطاب خان بہادری بھی ملا تھا۔ تعلقہ داران اودھ میں آپ کا طوطی بولتا تھا۔ لیکن ایک خاص مقدمہ میں ماخوذ ہوجانے کی وجہ سے آپ کا عہدہ و خطاب دونوں جاتے رہے تھے۔

چودھری جاوید علی | چودھری خصلت حسین کے بڑے بھائی۔

سید نجم الدین و سید قمر الدین | پسران سید عنایت حسین، مولوی صاحب کے عزیزوں میں دو خوش لیاقت نوجوان۔ سید قمر الدین صاحب قمر خوش گو شاعر تھے عرصہ تک ایک رسالہ قمر نکالتے رہے۔

راجہ درگا پرشاد (۱۸۴۶-۱۹۱۸ء) | خلف راجہ دھنپت رائے، سندیلہ کے ہیئتینی راجاؤں میں سے تھے سنسکرت، فارسی، اُردو و ہندی میں مہارت تام، فارسی اور اردو کے شاعر بڑے فیاض، با مروت اور علم دوست رئیس تھے۔ ایک ذاتی مطبع بھی قائم کیا تھا عرصہ تک سندیلہ میونسپلٹی کے چیرمین رہے اور آنریری مجسٹریٹ بھی۔ ایک سرائے نزدیک اسٹیشن

سندیلہ ہوائی جو آج تک موجود ہے۔ مشہور تصانیف یہ ہیں، بہت سے قصیدے، نا
اور رباعیاں اشاعت پذیر نہ ہوسکیں۔

فارسی: گلستان ہند (تاریخ ہند با تصویر) حدیقۂ عشرت، ہند دل پسند، مخزن اخلاق (۱
اودھ (تاریخ اودھ)

اُردو: مثنوی مہر تاباں، گلشن ہدایت، تاریخ اجودھیا، تاریخ سندیلہ، ترجمہ مہابھارت
ہر ب شائع ہوسکے۔ اردو میں مہابھارت کا یہ بہترین ترجمہ ہے، مترجم نے اصل سنسکر
او فیضی کے ترجمے کو پیش نظر رکھا ہے) مولوی صاحب کے عزیز دوستوں میں سے تھے

کنور نریندر بہادر | پنج مجسٹریٹ تھے اس لئے مولوی صاحب سے مراسم اتحاد تھے، فا
اور انگریزی میں بڑی اچھی لیاقت رکھتے تھے۔

وصی علی شاہ | درگاہ مخدوم علاءالدین کے سجادہ نشین تھے۔ بہت خلیق، خوش اوقات اور

لالہ لالتا پرشاد | تعلقہ جلال پور میں سیاہہ نویس تھے اور بڑے سمجھ دار اور فرض شنا

چھمن پرشاد | سندیلہ کے مشہور مہاجن تھے پہلے بزازی کرتے تھے بعد میں نمایاں ترقیا
... کچھ زمینداری بھی پیدا کرلی تھی۔ مولوی صاحب سے کافی مراسم تھے۔

حکیم ظہور الحسن | میونسپلٹی سندیلہ کے طبیب، سندیلہ میں بڑا نام پیدا کیا تھا، مولوی صاحب
خاندان میں زیادہ تر آپ کا علاج ہوتا تھا۔ غالباً ۱۹۲۴ء میں وفات پائی۔

حالات غدر | مولوی صاحب نے اپنی سوانح عمری دو جلدوں میں تیار کی تھی پہلی جلد میں
سے ۱۸۹۴ء تک کے حالات ہیں یہ ۱۸۹۴ء میں شائع ہوئی تھی۔ دوسری جلد میں ۱۸۹۴ء سے
۱۹۰۴ء تک کے حالات ہیں یہ ابھی تک شائع نہیں ہوئی۔ جب موصوف حافظ کرم احمد
سے تعلیم حاصل کر رہے تھے اس وقت غدر کا ہنگامہ شروع ہو گیا۔ اس سلسلہ میں ان کو کیا

